


ان فی خلق السمٰوٰت والارض واختلاف الیل والنہار لاٰیٰت لاولی الباب



# کشف ہلال

مرتبہ

سید شبیر احمد کاکاخیل مدیر فنی امور

ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ پاکستان

593/R9 اللہ آباد ویسٹرج راولپنڈی پاکستان فون 470582

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

انّ فی خلق السّموٰت و الارض

و اختلاف الّیلِ و النّھار

لاٰیاتٍ لاولی الباب

ترجمہ ۔ بیشک آسمانوں کے اور زمین کے بنانے اور یکے بعد دیگرے رات اور دن کے آنے جانے میں دلائل (توحید کے موجود) ہیں اہل عقل (سلیم) کے (استدلال کے) لئے ۔

قابل قدر تو جذبات بھی ہیں اگر ہوں عقل کی نگرانی میں
عقل اک نعمت الٰہی ہے پر شریعت کی حکمرانی میں
عید ہو ایک، ہے یہ خوب بہت گر شریعت کا حکم نہ ٹوٹے
فکر عقبا کا ہم سے نہ چھوٹے رنگ آمیز دار فانی میں

# کشف ہلال

رویت ہلال کے موضوع پر ابتک جتنا کام ہوچکا ہے اسکا نچوڑ اس کتاب میں پیش کیا گیا ہے نیز اس سے متعلق فنی اور فقہی مسائل کے حل کیلئے کمپیوٹر جس حد تک استعمال ہوسکتا ہے۔ اسکے استعمال کی کوشش کی گئی ہے اور دنیا کے 370 منتخب مقامات میں چاند دیکھنے ، شہادتوں کو پرکھنے اور مطالع کے تعین کے لئے طریقہ بتایا گیا ہے .اسکے علاوہ ایک نئے شمسی ہجری کیلنڈر کو بھی اس میں متعارف کیا گیا ہے۔

سید شیر احمد کاکا خیل مدیر فنی امور ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ
593/R9 اللہ آباد راولپنڈی پاکستان/ فون 470582



# فہرست ابواب

# انتساب

اس مرد درویش کے نام جنہوں نے ہمہ وقت تمام عالم کے بھلے کیلئے مصروف ہونے کے باوجود اس ناچیز کو مکہ مکرمہ میں رویت ھلال کے مسئلے کو حل کرنے کیلئے کتاب لکھنے کی یہ فرما کر ھدایت فرمائی " تم پاکستان جاکر فوراً اس موضوع پر عام فہم کتاب لکھ دو ۔ ہم دعا کرتے ہیں " ۔ آج ان کی دعا کی برکت سے یہ کتاب آپکے سامنے ہے ۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے ۔اللہ تعالیٰ انکی اور اور تمام بزرگوں کی دعائیں ہمیں نصیب فرمائے اور انکی توجھات کی برکت سے ہمارا بیڑا پار فرما کر جنت الفردوس میں اپنے حبیب پاک کی معیت پاک میں اپنی دیدار پاک سے نوازے ۔ آمین ثم آمین۔



## تقریظ حضرت مفتی مختار الدین شاہ صاحب دامت برکاتھم

### خلیفہ مجاز حضرت شیخ مولانا محمد ذکریاؒ

حضرت سید شیر احمد شاہ صاحب زید مجدھم کو اللہ تعالی جزائے خیر دیدے کہ انہوں نے غیر تمند مسلمانوں کی اس تمنا کو پوری کرنے کی کوشش کی جو یہ چاھتے تھے کہ مسلمانوں کی کوئی ایسی تقویم ہو جس کے ساتھ مسلمانوں کی تاریخ وابستہ ہو اور جس کے ذریعے مسلمانوں کو نہ صرف اپنی موجودہ تاریخوں کا پتہ چل سکے بلکہ انکو اپنی عظیم تاریخ بھی یاد رہے ۔ اگرچہ قمری تقویم مسلمانوں میں پہلے سے موجود ہے اور الحمد للہ تا قیامت رہے گی لیکن چونکہ اسکا مدار رویت بصری پر ہے جسکا یقینی علم کسی کو بھی پہلے سے نہیں ہو سکتا جیسا کہ شاہ صاحب نے بھی اپنے مقالے " جدید سائنسی تحقیقات اور رویت ہلال کیلئے انکا استعمال " میں اسکا صراحتاً ذکر کیا ہے لہذا مستقبل کی تاریخوں کے تعین کیلئے نیز نمازوں کے اوقات کے نقشے بنانے کیلئے مسلمانان عالم ایک مسخ شدہ عیسوی کیلنڈر کو، جسکا حضرت عیسی علیہ السلام کے ساتھ صرف نام کے حد تک تعلق ہے اور جس کے مہینوں کے نام رومی دیوتاؤں کے ناموں پر ہیں، استعمال کرنے پر مجبور تھے ۔میرے دل میں سات آٹھ سال سے یہ خواہش اٹھتی تھی کہ کوئی ایسی تقویم تیار کی جائے جو مسلمانوں کی تاریخ کے ساتھ وابستہ ہو اور جسکے ذریعے مستقبل کے تاریخوں کا تعین کیا جا سکے ۔میں نے مختلف علماء کرام سے اسکا ذکر کیا تھا

اگرچہ افغانستان میں پہلے سے ایک شمسی کیلنڈر چل رہا تھا لیکن اسکے مہینوں کے ناموں اور ترتیب سے ذھناً متفق نہیں تھا ۔ الحمد للہ یہ تمنا شاہ صاحب کی شمسی ھجری تقویم دیکھ کر پوری ہوئی ۔ اس میں الحمد للہ وہ تمام صفات ہیں جو میں چاہتا تھا ۔ اسکی ابتدا حراء سے کی ہے جو کہ تمام انسانوں کیلئے انتہائی خوش بختی کی جگہ ہے کیونکہ یہاں رحمۃ للعالمین پر اللہ تعالی کا کلام نازل ہونا شروع ہوا تھا ۔ باقی ناموں کو بھی سن کر مسلمان کا دل باغ باغ ہو جاتا

ہے ۔انشاء اللہ یہ تقویم اور اسکے نام مسلمانوں کیلئے تعلق مع اللہ کا ذریعہ بنیں گے ۔

اس کوئی میں شبہ نہیں کہ یہ کتاب ایک فکرمند مسلمان محقق کی کاوش معلوم ہوتی ہے پس جیسا کہ شاہ صاحب چاہتے ہیں کہ مسلمان قمری مہینوں کی ابتداء چاند دیکھ کر کریں جو کہ بعینہ شریعت کا تقاضا ہے اور جس کیلئے شاہ صاحب نے آسان طریقے بھی تجویز کر دئے ہیں اور مستقبل کے تاریخوں کا تعین مجوزہ شمسی ہجری تقویم کے ذریعے کیا جائے تو انشاء اللہ رویت ہلال کا مسئلہ آسانی کے ساتھ حل ہو جائے گا ۔ میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کوشش کو قبول فرمائے اور مسلمانوں کو توفیق دے کہ وہ اپنے خطوط اور اجتماعات میں اسی شمسی ہجری سال کی تاریخوں کا استعمال کریں ۔ آمین ثم آمین ۔ فقط ۔

مختار الدین شاہ کربوغہ شریف



## تقریظ حضرت مفتی غلام الرحمٰن صاحب دامت برکاتہم

## دارالافتاء دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک نوشہرہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ و کفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ اما بعد:

روزمرہ حساب دانی کے لئے سورج اور چاند کا سہارا لینا کوئی جدید دور کا پیغام نہیں بلکہ ابتداء آفرینش سے سورج اور چاند پر مہ وسال کا دارومدار رہا چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ۔ فالق الاصباح و جعل اللیل سکناً و الشمس و القمر حسباناً ۔(الانعام 97 )

ترجمہ ۔ وہ (اللہ تعالیٰ) صبح کا نکالنے والا ہے اور اس نے رات کو راحت کی چیز بنائی ہے اور سورج وچاند کو حساب سے رکھا ہے دوسری جگہ اس کی تشریح یوں کی گئی هو الذی جعل الشمس ضیاء و القمر نوراً و قدرہ منازل لتعلموا عدد السنین و الحساب ۔(یونس 5 )

ترجمہ ۔ وہ اللہ ایسا ہے جس نے آفتاب کو چمکتا ہوا بنایا اور چاند کو بھی نورانی بنایا او اس (ہر ایک) کیلئے منزلیں مقرر کیں تاکہ تم برسوں کی گنتی اور حساب معلوم کر لیا کرو۔ یہ الگ بات ہے کہ مروجہ شمسی اور قمری کیلنڈر کا تعین خاص واقعات سے ہے ۔ شریعت کی رو سے شمسی نظام حساب کی جگہ قمری نظام حساب زیادہ اھمیت کا حامل ہے ۔ عبادات کے اوقات کا دارومدار اس پر رکھا گیا ہے ۔ روزمرہ معاملات میں اس کو بنیاد ٹھرایا گیا اسلئے یہ کہنا بعید ازحقیقت نہیں کہ قمری کیلنڈر اسلامی تہذیب وثقافت کا جزء لاینفک ہے ، اسلامی تاریخ کے سبق آموز اور قابل عبرت واقعات کا امین ہے اور مسلمانوں کے تشخص کا ترجمان ہے ۔ متقدمین میں علماء کے ہاں " رویت ہلال " جس پر اس نظام کا دارومدار ہے قابل تحقیق موضوع رہا لیکن سائنسی دور میں جب پوری دنیا جغرافیائی نقشہ پر نمودار ہو کر الگ الگ حصوں میں بٹ گئی ، دور دور کے فاصلے سمٹ کر رہ گئے ، آمدورفت اور اطلاعات ونشریات کا ایسا سبک رفتار نظام قائم ہوا کہ دنیا کے ایک کونے سے دوسرے کونے تک اطلاع پہنچانا کوئی مسئلہ نہ رہا تو اس سے مسئلہ رویت نے معرکۃ الآراء ہونے کی حیثیت حاصل کر لی ۔ مسلم و غیر مسلم سکالروں اور ماہرین فن نے اس کی طرف خاص توجہ دی ، خاصکر مسلمانوں نے عبادات کے تحفظ کی نیت سے اس کی تحقیق کو اپنا فریضہ سمجھا چنانچہ 1965 ء میں مجمع البحوث

الاسلامیہ نے اس پر سیر حاصل بحث کی، 1973ء میں کویت نے اس پر کانفرنس بلائی 1978ء میں ترکی نے استنبول میں ایک کانفرس کے واسطہ سے اس کو مزید اجاگر کیا، 1986ء میں سعودی عرب نے مکہ مکرمہ میں اس پر کھلے دل سے بحث کرنے کیلئے کانفرس بلائی اور 1990ء میں پاکستان نے اسلام آباد میں کانفرس بلا کر اپنی مسؤلیت کا احساس کیا۔ پچھلے سالوں میں ملائشیا کے ڈاکٹر محمد الیاس نے ایک کانفرس بلا کر اپنی رائے سے لوگوں کو باخبر کیا اور دوسروں کی آرآء سے مستفید ہوئے لیکن کانفرنسوں مقالات اور تحقیقات سے مسئلہ کسی قابل عمل حل ہونے کے بجائے پیچیدگی کا شکار ہوا اور کوئی ایسے ٹھوس تجاویز تا حال سامنے نہیں آئے جو مسئلہ کے حل ہونے میں ممد اور معاون ثابت ہوں۔ 1986ء میں سفر مصر کے دوران میں نے مشائخ ازھر کے سامنے ایک محفل میں یہ بات رکھدی کہ کیا جامعہ ازھر کوئی ایسا قمری کیلنڈر تیار کر سکتا ہے جس میں شمسی کیلنڈر کی طرح تعین ہو کر اختلاف نہ ہو اور نفس الامر میں صوموالرویتہ وافطروا لرویتہ کے مطابق بھی ہو تو مجھے یہی جواب دیا گیا کہ یہ ممکن نہیں۔

تا حال اس پر جو بحثیں ہوئیں ان میں سے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ قمری کیلنڈر کے اعتبار سے کسی تاریخ کے تعین کیلئے نئے چاند NEW MOON کا دیکھنا ضروری نہیں، اس کے صادق ہونے کیلئے یہی کافی ہے کہ ہمیں اتنا معلوم ہو کہ ابھی ھلال (CRESCENT) معرض وجود میں آیا، گویا روئیت بصری کی جگہ امکان روئیت ہی کافی ہے۔ مصری تقویم 1966ء سے لیکر 1985ء تک اس پر قائم رہی کہ اگر کہیں حساب کے ذریعہ غروب آفتاب سے 5 منٹ بعد غروب قمر ہو تو مان لیا جائیگا کہ اگلا دن قمری مہینے کا پہلا دن ہے اور 1986ء اس میں مزید ترمیم کر کے کہا گیا۔ "یکفی دقیقة واحدة بدلاً من الدقائق الخمسة بعد غروب الشمس لکی نقول ان الهلال قد ولد" یعنی سورج کے غروب کے بعد اگر ایک منٹ تک چاند مؤخر رہا تو اس کو اعتبار دیا جائیگا۔ سعودی عرب میں تقویم ام القریٰ جو ڈاکٹر فضل احمد صاحب نے تجویز کی وہ بھی اس جیسے کلیہ پر مبنی ہے۔

لیکن اس مقابلہ میں دوسرے علماء نے حساب وکتاب پر کسی اعتماد کے بجائے تمام تر توجہ روئیت بصری پر دی یعنی اس وقت تک ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ کل یکم ہوگا جبتک روئیت نہ ہو اور جب عوارض کی وجہ سے روئیت ممکن نہ ہو تو گزرے ہوئے مہینہ کے تیس دن پورے کرنے ہونگے۔ روئیت بصری کو اعتبار دینے کے بعد اختلاف مطالع کو اعتبار دینے یا نہ دینے کے بارے میں لمبی لمبی بحثیں ہوئی ہیں جس کے نتیجہ میں پوری اسلامی دنیا کو



ایک تاریخ پر جمع کرنے کی کوشش کارگر ثابت نہیں ہوئیں۔

زیر نظر کتاب جناب پرنسپل انجینئر سید شبیر احمد کاکاخیل صاحب کا اس سلسلہ کی قابل تحسین محنت ہے۔ موصوف نے بغیر کسی پیچیدگیوں کے مسئلہ روئیت کو عام فہم انداز میں حل کرنے کی کوشش کی ہے۔ آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان مبارک " صوموالرونیتہ وافطروالرونیتہ"، کو معیار بنا کر بصری روئیت کے ممکنہ ذرائع بیان کئے اور دنیا کے 370 منتخب مقامات میں ان علاقوں کی نشاندھی کی جہاں پر رویت کے زیادہ امکانات پائے جاتے ہیں تاکہ ذمہ دار حضرات اسکا اھتمام کر سکیں۔ پھر چاند دیکھنے والے کیلئے سمت مقام، حالت اور کیفیت بیان کر کے چاند دیکھنا آسان تر بنانے کی کوشش کی ہے اور قاضی یا متعلقہ ذمہ دار حضرت کو گواھی جانچنے کیلئے ایک آسان طریقہ وضع کیا ہے جس سے معیاری اور غیر معیاری شہادت کے درمیان امتیاز کرنے کیلئے کافی مواد ملے گا۔ میرے خیال میں اگر ملک کے مختلف علاقوں میں اس طریقہ روئیت کی تشہیر ہو کہ لوگ اس سے واقف ہوں اور روئیت ھلال کمیٹی کے ارکان اس کو اعتبار دیدیں تو صوبہ سرحد اور دوسرے صوبوں کے درمیان روئیت کے مسئلہ میں غلط فہمیوں کے ازالہ میں کافی مفید ثابت ہو سکتا ہے اور بڑی حد تک اس مسئلہ پر قابو پایا جا سکتا ہے۔

تاہم مجوزہ شمسی ھجری کیلنڈر کی تجویز اور مہینوں کے لئے تاریخی واقعات کے حامل اسماء رکھکر اسلامی تشخص کو اجاگر کرنے کی کوشش کرنا ایک نیا تجربہ ہے جس کیلئے زیادہ سے زیادہ محنت بھی رنگ لانے میں وقت کا محتاج ہے۔ دلی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ موصوف کی یہ محنت قبول فرما کر ذریعہ نجات بنا دے۔

آمین یارب العالمین

ابوالاعزاز غلام الرحمن

دارالافتاء دارالعلوم حقانیہ

اکوڑہ خٹک

17 / 5 / 1415ھ ق

# تقریظ حضرت مولانا محمد شریف ہزاروی صاحب

## خطیب جامع مسجد دارالسلام و ممبر رویت ہلال کمیٹی اسلام آباد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شبیر احمد کاکاخیل صاحب (مد ظلہ) سے میرے تعارف کا عرصہ تقریب بارہ سال پر محیط ہے۔ ابتدائی تعارف میں ہی میں نے یہ بات محسوس کی کہ وہ صرف اپنے ذات کیلئے سوچنے کے قائل نہیں ہیں بلکہ ایک وسیع سوچ کے مالک ہیں کہ کسی طرح عالم اسلام کا بھلا ہو۔ ہمارے ملک میں بالعموم نمازوں کے اوقات اور رویت ہلال کے بارے میں سنگین غلطیاں بلآخر ہمیں اس حد تک لے گئیں کہ ہمارے ملک کے بعض خطوں میں تین تین عیدیں بھی پڑھی گئیں۔

شبیر احمد صاحب سے اکثر اس موضوع پر گفتگو ہوتی رہتی تھی۔ اکثر ایسے مواقع پر ان کے بیانات اور مضامین بھی اخبارات میں چھپتے رہتے تھے جنمیں وہ اپنی علم کی بنیاد پر صحیح مشورے دیتے رہتے تھے لیکن معاملہ صرف ایک اخباری بیان سے حل ہونے والا نہیں تھا۔ اللہ تعالیٰ موصوف کو جزائے خیر عطا فرمائے کہ انہوں نے امت مسلمہ کی راہنمائی کیلئے پہلا قدم اٹھا کر کشف ہلال کتاب مرتب کی۔ موصوف اس سے پہلے المؤذن کے نام سے ایک کتاب شائع کر چکے ہیں جس میں پاکستان کے پانچ ہزار مقامات کیلئے نمازوں کے اوقات قبلہ کی سمت اور سحری و افطار کے اوقات دئے ہوئے ہیں۔

یہ کتاب اگر چہ ابتدائی نوعیت کی ہے مگر "بقامت کہتر بقیمت بہتر" کی مثل عظیم فائدہ کی حامل کتاب ہے۔ کتاب میں یہ خوبی بھی منفرد انداز کی ہے کہ ہر شعبہ اور فن سے متعلق افراد کو انہی کے اصطلاحات بات سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے۔ اللہ کریم کاکاخیل صاحب کی عمر اور علم میں برکت عطا فرما کر دینی اور دنیاوی خوشیوں سے مالامال فرمائے اور ان کے زیر سایہ ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ کو مزید ترقیوں سے نوازے اور پوری دنیا میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ و سلم، صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کے تابعداری کے ساتھ دین متین کی خدمت کی توفیق عنایت فرمائے۔ آمین۔

محمد شریف بقلم خود

1 18-6-94



# ادارہ تحقیقات فلکییہ اسلامیہ کا تعارف

## حضرت مفتی محمد زہیر احمد صاحب زید مجدہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین. و الصلوٰۃ و السلام علی سیدنا محمد و علی الہ و اصحابہ و اتباعہ اجمعین. اما بعد۔ اللہ تعالی کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایک مفید کام کی توفیق مرحمت فرمائی نمازوں کے اوقات معلوم کرنا ہو، رویت ہلال کے بارے میں امت کے اندر جو انتشار پایا جاتا ہے اسکو ختم کرنے کی کوشش کرنا ہو یا امت کو شمسی ہجری کیلنڈر کا تحفہ دیکر اسکو ایک مسخ شدہ عیسوی کیلنڈر سے نجات دلانا ہو یہ سب مفید کام ہیں جو بھی اس میں کوشش کرتا ہے اچھا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کوششوں کو قبول فرمائے۔

ہمارے شاہ صاحب نے نمازوں کے اوقات پر 1982 میں کام شروع فرمایا الحمد للہ اسکو علماء کرام نے پسند فرمایا اور دور و نزدیک کیلئے نمازوں کے اوقات کے نقشے تیار ہونے لگے۔ جامع مسجد دارالسلام اسلام آباد کے خطیب مولانا محمد شریف صاحب زید مجدہ نے اسکی سرپرستی فرمائی اور جلد ہی شاہ صاحب نے ایک کتاب لکھنا شروع کی جسکا نام "المؤذن" ہے اور اس میں پاکستان کے پانچ ہزار مقامات کیلئے نمازوں کے اوقات، سحری و افطاری کے اوقات اور قبلہ معلوم کرنے کا انتظام ہے۔

یہ کافی باریک کام ہے اور آجکل کے حالات میں بہت ضروری ہے کیونکہ پریس کی آسانی کی وجہ سے کئی نقشے غلط چھپ رہے ہیں اور کوئی پرسان حال نہیں۔ ایسے حالات میں نمازوں کے صحیح اوقات کا معلوم ہونا اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہے اسکی قدر کرنی چاہیئے۔ نقشوں کی تیاری کے بعد اسکی تقسیم کا باقاعدہ انتظام بہت ضروری تھا اسلئے مولانا محمد شریف صاحب زید مجدہ کی سرپرستی میں ایک " ادارہ اشاعت اوقات صلوہ " کے نام سے بنایا گیا۔ جلد ہی یہ محسوس ہوا کہ نمازوں کے اوقات کے ساتھ ساتھ رویت ہلال پر بھی کام کرنا ضروری ہے کیونکہ اس کی وجہ سے امت میں ایک انتشار پایا 1 جاتا ہے جسکا دور کرنا ازحد ضروری ہے۔ ایک طرف جدید تعلیم یافتہ طبقہ ہے جن میں جو شریعت 10

سے ناواقف ہیں وہ اسکو نمازوں کے اوقات کے حساب کی طرح ایک حسابی مسئلہ سمجھتے ہیں اور اس میں رویت بصری کو چنداں اہمیت دینے کو تیار نہیں اسلئے بار ہا ایسے حضرات سے سنا گیا ہے کہ جب چاند کے ایک ایک سیکنڈ کا حال معلوم کیا جاسکتا ہے تو اب چاند دیکھنے کی کیا ضرورت ہے ۔ یہ لوگ ملحدین نہیں ہیں بلکہ امت مسلمہ کا عظیم سرمایہ ہیں ان کا توڑنا بھی مناسب نہیں ۔ وجہ صرف شریعت کو نہ جاننے کی ہے جسکا اثر یہ ہوا ۔ اسلئے ضروری یہ تھا کہ ان ہی میں سے کوئی شخص آکر ان ہی کی زبان میں ان کو شریعت کے تقاضے سمجھائے ۔ دوسری طرف علماء کرام تھے جن کے نزدیک رویت بصری کے بعد حساب کتاب کی ضرورت نہیں ہے ۔ ظاہر ہے علماء کرام کی بات غلط تو نہیں تھی لیکن جب بعض جگہوں سے ایسی رویت بصری کی شہادتیں آجاتی ہیں کہ عقل اسکو بالکل ماننے کو تیار نہیں ہوتی اور کثیر تعداد میں علماء کرام ہی ان شہادتوں کو صحیح تسلیم کرنے سے انکار کردیتے ہیں جسکا ذکر اس کتاب کے مقالہ "رویت ہلال سے متعلق تین سوال اور انکا جواب" میں تفصیل سے آیا ہے لیکن جنھوں نے ان شہادتوں کو تسلیم کیا ہوتا ہے ان کو اس فن کے جانے بغیر قائل کرنا ممکن نہیں اسلئے انتشار بڑھتا رہتا ہے اور آپس میں بدگمانی کی وجہ سے فریقین ایک دوسرے کی بات سننے کو تیار نہیں ہوتے ہیں ۔ ایسے حالات میں ضرورت تھی ایسے ماہرین فن کی جن کو علماء کرام اپنا سمجھتے ہوں اور وہ ان کو فنی طور پر یہ سمجھا سکیں کہ رویت بصری کی شہادت کب قابل تسلیم اور کب ناقابل تسلیم ہوتی ہے تاکہ شریعت کا عقل کے ساتھ براہ راست تصادم نہ آئے جو کہ بقول حضرت تھانویؒ قیامت تک محال ہے ۔ ( حضرتؒ نے "الانتباہات المفیدہ فی الاشتباہات الجدیدہ" میں قطعی نقلی دلیل کی قطعی عقلی دلیل کے ساتھ تعارض کو قیامت تک محال فرمایا ہے ) ۔ یہ سعادت ہمارے شاہ صاحب کی قسمت میں لکھی تھی کیونکہ اگر شاہ صاحب ایک طرف انجنیئر ہیں اور اہل سائنس انکو اپنا آدمی سمجھتے ہیں تو دوسری طرف علماء کرام کے ساتھ انکا اتنا اٹھنا بیٹھنا ہوا کہ بڑے بڑے علماء کرام ان پر علمی تحقیقات میں اعتماد فرماتے ہیں اور علمائے کرام کی سرپرستی میں دینی مطالعہ جاری رکھتے ہیں اسلئے ان ہی کو اس میدان میں آنا چاہئیے تھا ۔ اسلئے جلد ہی انکو اسکی دعوت دی گئی اور الحمد للہ انہوں نے مشروط طور پر قبول فرمائی ۔ اس طرح یہ "ادارہ اشاعت اوقات صلوٰۃ" سے بڑھ کر "ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ" بن گیا ۔ بندہ جب افریقہ سے پاکستان آیا تو اس ادارے کی فقہی مسائل کی ادارت کی ذمہ داری سونپی گئی کیونکہ شاہ صاحب کے ساتھ افریقہ میں 11



ہوتے ہوئے بھی نمازوں کے اوقات سے متعلق رابطہ تھا ۔ ادارے کے سرپرست اعلیٰ حضرت مفتی فیض الدین چترالی صاحب زید مجدہ تھے جبکہ فنی امور کی ادارت شاہ صاحب کے پاس تھی ۔ نئے شمسی ہجری تقویم کی اجراء کی تجویز نے ادارے میں ایک انقلاب بپا کیا اور یوں یہ چھوٹا سا ادارہ بڑے بڑے علمائے کرام کا منظور نظر بن گیا جن میں کربوغہ شریف کے حضرت مفتی مختار الدین شاہ صاحب اور دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے ادارۃ العلم و التحقیق کے حضرت مولانا عبد القیوم حقانی صاحب بھی تھے ۔ ادارۃ العلم و التحقیق نے تو ادارے کے تمام مقاصد کو اپنے مقاصد قرار دیکر سرپرستی فرمائی اور حضرت مفتی مختار الدین شاہ صاحب مد ظلہ نے اسکو اپنا کام قرار دیا ۔ چونکہ ادارے کا کام کئی عالمی سطح کے کام شروع کرنے کی وجہ سے کام کافی بڑھ گیا تھا اسلئے محدود سطح پر کام کرنا مزید ممکن نہیں تھا اسلیئے باظابطہ طور پر حضرت مفتی صاحب مدظلہ سے ادارے کی سرپرستی کی درخواست کی گئی جو خوش قسمتی منظور فرمائی گئی اور یوں مفتی صاحب کے زیر نگرانی ادارے کی تشکیل نو ہوگئی ۔ اب ادارے کا سرپرست اعلیٰ حضرت مفتی مختار الدین شاہ صاحب مد ظلہ ہیں ۔ فقہی مسائل کی ادارت کی ذمہ داری بندہ کی سپرد کی گئی ، فنی امور کی ادارت جناب شاہ صاحب کے پاس ہے ۔ ادرارے کی طرف سے علمائے کرام کے ساتھ رابطے کا مدیر جناب سید محمد یوسف کاکا خیل مد ظلہ ہیں ۔ ناظم اعلیٰ حضرت مولانا محمد شریف صاحب دامت برکاتہم ہیں ۔ حضرت مولانا محمد ممتاز صاحب زید مجدہ تقسیم نقشہ جات و کتب کے ذمہ دار ہیں ۔ ادارے کے مشاورتی بورڈ میں حضرت مولانا عبد القیوم حقانی صاحب مدظلہ اور مفتی فیض الدین صاحب زید مجدہ کے ساتھ جناب جناب ڈاکٹر مشتاق احمد صاحب زید مجدہ پرنسپل سائنٹفک آفیسر ، جناب ڈاکٹر امین الدین صاحب سابقہ ڈائریکٹر ریسرچ پاکستان اٹامک انرجی کمیشن اور جناب انور علی صاحب ڈائرکٹر کمپیوٹر کنٹرول ایم ٹو پاکستان اٹامک انرجی کمیشن ہیں ۔

اس ادارے کے زیر اہتمام جو اور اہم کام انجام پائے ہیں ان میں شمسی ہجری کیلنڈر کی تیاری بھی ہے جسکی اہمیت حضرت مفتی سید مختار الدین شاہ صاحب مد ظلہ العالی کی تقریظ سے عیاں ہے ۔ اس پر اس کتاب میں شاہ صاحب کا مقالہ بھی ہے جو کہ مطالعے کیلئے بہت مفید ہے ۔ ادارے کی ذمہ داریوں میں یہ بات بھی ہے کہ جیسا کہ قرآن پاک میں بار بار کائنات کے مطالعے کا عبرت کیلئے حکم ہے اس پر عمل کرتے ہوئے ایسی تحقیقات جن کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی معرفت میں اضافہ

ہوتا ہو وہ کی جائیں اور جن حضرات نے اس قسم کا کام پہلے سے کیا ہو ان سے استفادہ کیا جائے تاکہ امت مسلمہ کو یہ امانت بھی کما حقہ پہنچانے کی کوشش کی جا سکے۔ اللہ تعالیٰ ادارے کے تمام ذمہ داروں، مشیروں اور معاونین کو ان کی کوششوں کا کامل اجر نصیب فرمائے اور ہر قسم کے فتن سے ان کی حفاظت فرما کر ان کو اپنی رضا کیلئے کام کرنے میں یوماً فیوماً ترقیات سے نوازے۔ آمین ثم آمین۔



# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ العلی العظیم ۔ والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ المزکی الکریم۔

اللہ تبارک وتعالیٰ کی حکمتوں کو اسی کی حکیم وخبیر ذات جانتی ہے۔ رب قدیر کی قدرت کاملہ جس سے چاہے جو کام چاہے لے لے۔ اس کا ارادہ ہی ہر چیز کا وجود اور اسکا فضل ہی ہر چیز کا سبب ہے۔ سچ ہے کہ

داد او را قابلیت شرط نیست　　　بلکہ شرط قابلیت داد اوست

بارہا نادانوں سے ایسا کام لے لیا کہ دانا حیران رہ گئے۔

رمضان المبارک عیدالفطر، عیدالاضحیٰ اور حج کے لئے چاند کا دیکھنا مسلمانوں پر فرض کفایہ ہے جس سے عہدہ برا ہونے کے لئے مسلمانوں نے ہر دور میں حتی الامکان مناسب انتظامات کئے ہیں شریعت مطہرہ میں نہ صرف مندرجہ بالا مہینوں کے چاند کا دیکھنا اہم قرار دیا گیا بلکہ سال کے تمام مہینوں کے چاند کا دیکھنا بھی اہم ہے کیونکہ اس کے ساتھ شریعت کے کئی احکامات وابستہ ہیں لیکن وقت کے گزرنے کے ساتھ ساتھ کئی دوسرے معاملات کی طرح چاند کے دیکھنے میں بھی مسائل پیدا ہوتے گئے لیکن اللہ تعالیٰ کے فضل سے ان مسائل کو حل کرنے کیلئے وسائل بھی پیدا ہوتے گئے۔ ضرورت صرف ان وسائل کو یکجا کرنے کی ہے کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی سنت عادیہ ہے کہ جہاں مشکل پیدا ہوتی ہے وہیں اس کے حل کا بھی بندوبست کر دیا جاتا ہے۔ بقول عارف رومیؒ

ہر کجا پستی ست آب آنجا رود　　　ہر کجا مشکل جواب آنجا رود

ضرورت صرف پستی کی ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف جھکنے کی ہے کیونکہ اسی کی مدد سے بیڑا پار ہو سکتا ہے۔ رویت ہلال ایک اہم اور مشکل مسئلہ ہے کیونکہ اس میں ہر طرف ایک جذباتی فضا پائی جاتی ہے۔ اس مسئلے کو حل کرنے کی متعدد کوششیں ہوتی رہی ہیں۔ علماء کرام نے اپنے اجلاسوں میں اپنی اپنی آراء ظاہر فرمائی ہیں۔ صحافیوں نے اخبارات میں اس پر مضامین

لکھے اور حکومت نے اس موضوع پر کانفرنسیں منعقد کیں لیکن بدگمانی کی فضا کی وجہ سے مسئلہ جوں کا توں رہا اور ملت میں اس مسئلے پر انتشار بڑھتا ہی رہا ہے ۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ ہم اللہ کی رحمت سے مایوس ہو جائیں اسلئے ہمیں اپنی سی کوشش بہر حال جاری رکھنی چاہیئے ۔ راقم کا اس موضوع پر کام کرنے کا ہرگز ارادہ نہیں تھا لیکن بعض حضرات نے دلائل سے اس پر صرف اس حد تک کام کرنے کے لئے آمادہ کیا کہ اس مسئلے میں علماء کرام اور ارباب اختیار کے سامنے تمام رطب ویابس رکھ دیا جائے پھران کی مرضی پر چھوڑ دیا جائے کہ وہ اس کو کیسے استعمال کرتے ہیں کیونکہ فتویٰ دینا نہ ہمارا کام ہے اور نہ ہمیں اس کی جسارت کرنی چاہیئے اسلئے اللہ تعالیٰ پر توکل کرتے ہوئے اس پر بروز بدھ ساڑھے چھ بجے شام بتاریخ 15 شوال 1414ھ اسکی ابتدا کر لی ہے ۔ اللہ تعالی عافیت کے ساتھ پورا بھی فرمادے ۔ اسکا نام موضوع کی مناسبت سے "کشف ہلال" رکھا جا رہا ہے کیونکہ کتاب "جدید فقہی مسائل" کے مصنف مولانا خالد سیف اللہ رحمانی فاضل دیوبند صدر مدرس دارالعلوم سبیل السلام نے جدید آلات کے ذریعے رویت کو کشف کی حیثیت دی ہے اور اسطرح ایک عالم ربانی جنکی کتاب کی تائید علامہ عصر حضرت مولانا ابوالحسن علی ندوی مدظلہ نے بھی کی ہے، کے ارشاد کو اپنی کتاب کیلئے نام تجویز کرتا ہوں ۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو اسم بامسمیٰ بنا دے اور اسکو ہم سب مسلمانوں کیلئے نافع بنا دے اور اس مسئلے پر انتشار وبدگمانی کو ختم کرنے کا ذریعہ بنا دے۔ اس کتاب کے متن کو الحمد للہ چھپنے سے بھی پہلے پزیرائی حاصل ہوئی ۔ وہ یوں کہ 1413ھ میں راقم کو والدہ صاحبہ مدظلہا کی معیت میں حج کی سعادت نصیب ہوئی تو حرمین شریفین زادھما اللہ شرفاً وکرامتاً میں ہندوپاک کے جلیل القدر علماء کرام اور مشایخ عظام کی زیارت نصیب ہوئی اور ان کے ساتھ اس موضوع پر کئی مفید مجلسیں ہوئیں ۔ الحمد للہ ان کو اس کتاب کے موضوع مقصد اور متن کے ساتھ متفق پایا بالخصوص حضرت مولانا محمد عمر پالن پوری مدظلہ نے تو حکم فرمایا کہ جلد ازجلد اس کی اشاعت کی جائے ، دعا دی اور اس ناچیز کا حضرت مفتی زین العابدین صاحب کے ساتھ خود ہی تعارف کروایا ۔ رابطہ عالم اسلامی کے خبیر فلکی سمیت کئی علماء کرام نے اس موضوع پر کام کو نہ صرف پسند فرمایا بلکہ ہر سطح پر اپنے تعاون کا بھی یقین دلایا ۔ بے شک یہ سب کچھ فقط اللہ تعالی کی مہربانی اور فضل ہے اور اس



میں اس ناچیز کا کوئی کمال نہیں کہ وہی ذات جس سے جو کام بھی چاہے لے لے ۔ اللہ تعالی ہم سب کو اس پر شکر کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور کبروعجب کی کمر توڑ مصیبتوں سے ہمیشہ کیلئے نجات نصیب فرمائے آمین ثم آمین ۔

ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ نے علماء کرام کے مشوروں کی روشنی میں ایک شمسی ھجری کیلنڈر بھی ترتیب دیا ہے ۔ اس کیلنڈر کی ابتدا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قباء شریف میں داخلے یعنی آٹھ ربیع الاول ۱ ھ سے تجویز کی گئی ہے ۔ یہ کیلنڈر موجودہ عیسوی کیلنڈر کے خامیوں سے مبرا اور امت مسلمہ کی شوکت کا مظہر ہوگا انشاء اللہ ۔ اس کتاب میں اس کیلنڈر کو بھی متعارف کیا گیا ہے ۔

کتاب کو مقالاتی انداز میں اسطرح لکھنے کی کوشش کی گئی ہے کہ بعض مقالوں کے اوپر یہ لکھا ہوگا کہ یہ کس قسم لوگوں کیلئے مفید ہے ۔ اسطرح اسکی افادیت ہر مکتب فکر کیلئے بڑھ جائے گی اور سب کو ساری کتاب پڑھنے کے بجائے اسکا صرف وہی حصہ دیکھنا کافی ہوگا جو ان سے متعلق ہوگا ۔ اسکی بہترین مثال ہمارے شیخ حضرت مولانا محمد اشرف صاحب دامت برکاتہم کی تصنیف " سلوک سلیمانی المعروف بہ شاہراہ معرفت " ہے جس میں ہر باب ایک الگ مقالے کے طور پر پڑھا جا سکتا ہے ۔ امید ہے کہ یہ کتاب بھی کسی حصہ سے بھی پڑھی جائے گی تو انشاء اللہ محرومی نہیں ہوگی ۔ مقالہ نمبر ۱ رویت ہلال کیلئے جدید سائنس کی استعمال کے بارے میں ہے ۔ یہ مقالہ گویا اس کتاب کا خلاصہ ہے ۔ مقالہ نمبر 2 چاند کی سرگزشت کے بارے میں ہے اس میں ایک مبتدی کو اس علم سے متعارف کرنے کی کوشش کی گئی ہے ۔ مقالہ نمبر 3 میں شمسی ھجری کیلنڈر کو متعارف کیا گیا ہے جبکہ مقالہ نمبر 4 میں شہادت کو پرکھنے کا طریقہ بتایا گیا ہے مقالہ نمبر 5 میں رویت ہلال سے متعلق تین سوالوں کے جواب دینے کی کوشش کی گئی ہے ۔ یہ ایک علمی مقالہ ہے اور علماء کرام اس میں کافی دلچسپی لے سکتے ہیں ۔ اخیر میں اس کتاب کو استعمال کرنے کا طریقہ دیا ہوا ہے ۔

اس کتاب میں نمونے کے طور پر اکثر مسلمان ممالک کے منتخب شہروں کیلئے 1416ھ کے چاند کے دیکھنے سے متعلق معلومات فراہم کئے گئے ہیں ۔ ان شہروں کیلئے جن کے نام اس لسٹ میں نہیں اگر کسی کو معلومات درکار ہوں اس کو ادارہ کے ساتھ رابطہ قائم کرنا چاہیئے اس

کو معلومات حاصل کرنے کا طریقہ بتایا جائے گا اور اسکے اخراجات اگر کچھ ہوں تو وہ بھی بتائے جائیں گے ۔ ادارہ ہر سال ان شاء اللہ سال کے چار مہینوں کیلئے ان معلومات پر مشتمل ایک پمفلٹ شائع کرے گا جس میں دنیا کے منتخب مقامات کیلئے چاند کے دیکھنے سے متعلق معلومات دی ہوئی ہوں گی ۔ اس پمفلٹ کو ادارے سے قیمتاً حاصل کیا جاسکے گا ۔ خط و کتابت کیلئے جوابی لفافہ بھیجنا ضروری ہے جس پر اپنا پتہ صاف صاف لکھنا چاہیئے ۔ اخیر میں اپنے تمام دوستوں ساتھیوں اور مہربانوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے اس کام میں مجھے پر خلوص مشوروں سے نوازا اور میرے ساتھ کسی بھی مرحلے پر اسکی تالیف و تدوین میں شامل رہے ۔ نام لینے سے میں قصداً اجتناب کر رہا ہوں کہ بعض مخلصین کو کتاب میں اپنا نام دینا پسند نہیں ہوتا جس کا تجربہ مجھے " الموذن " کی اشاعت میں ہوا البتہ وہ علیم وخبیر ذات جس سے کوئی چیز چھپی نہیں، بہترین قدردان ہے ۔ اسکے راستے میں جس نے اخلاص کے ساتھ جو بھی کیا اسکی قدر کی گئی اسلئے میں ان کیلئے تہ دل سے دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ان کو اسکا کامل اجر نصیب فرمائے ۔

قارئین سے بھی درخواست ہے کہ جن حضرات نے بھی اس کتاب کی تیاری میں جس قسم کا بھی تعاون کیا ہے ان کیلئے اور راقم کیلئے اللہ تعالیٰ کی رضائے کاملہ اور حسن خاتمہ کی دعا فرمائیں ۔ اللہ تعالیٰ اپنی رضائے کاملہ سے مجھ سمیت ہم سب کو نوازے ۔ آمین ثم آمین ۔

شبیر احمد عفی عنہ

مدیر فنی امور ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ

593/R9 ویسٹرج راولپنڈی پاکستان

16 محرم 1416ھ بمطابق 2 فتح 1373 ش ھ



# رویت ہلال اور جدید سائنسی تحقیقات

## (علماء کرام اور جدید تعلیم یافتہ حضرات کیلئے مفید ہے)

رویت ہلال ایک اہم مسئلہ ہے ۔ ازروئے شریعت اس پر قمری مہینوں کا انحصار ہے جسکے ساتھ ہماری کئی عبادات وابستہ ہیں اور قمری مہینوں کا حساب رکھنا تمام مسلمانوں پر فرض کفایہ ہے ۔ اگر یہ بالکل ختم ہو جائے تو سارے مسلمان گنہگار ہوں گے ۔ ایک حدیث شریف جسکا مفہوم ہے کہ " چاند دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند دیکھ کر افطار کرو اور اگر بادل ہوں تو شعبان کے تیس روز پورے کرلو " سے یہ بات یقینی طور پر ثابت ہو گئی کہ یہ رویت حسابی نہیں جیسا کہ بعض ناواقف سمجھتے ہیں بلکہ بصری ہے اور اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ شعبان کے چاند کا حساب رکھنا بھی ضروری ہے ۔ ایک بات البتہ مزید تفصیل طلب ہے کہ سائنسی تحقیقات اس رویت میں کچھ مدد کر سکتی ہیں یا نہیں ؟ خوش قسمتی سے اس کا جواب ہاں میں ہے ۔ محققین علماء کرام نے اس سلسلے میں اہل فن کی طرف رجوع کیا ہے اور ان کا تعاون حاصل کرنے کی کوشش کی ہے مثلاً حضرت مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ نے اختلاف مطالع کے مسئلے پر اہل فن کو اسکا حکم ٹھرایا ہے کہ وہ یہ بتائیں کہ آپس میں دو یا دو سے زیادہ علاقوں کے مطالع مختلف کیسے قرار دئے جاسکتے ہیں ۔ رہنما اصول مفتی صاحب نے یہ بتایا کہ اگر ایک علاقہ اپنی رویت پر روزہ رکھنا شروع کرے اور کسی دوسرے علاقے کی رویت کے مطابق عید منائے تو اسطرح اگر چاند 28 یا 31 کا ہو جائے تو اس کا مطلب ہوگا کہ ان علاقوں کا مطلع مختلف ہے ورنہ نہیں کیونکہ چاند بموجب حدیث شریف 29 کا ہو سکتا ہے یا 30 کا (7) ۔ اسطرح " جدید فقہی مسائل " میں مولانا خالد سیف اللہ رحمانی فاضل دیوبند صدر مدرسہ دار العلوم سبیل السلام حیدر آباد دکن نے اپنی تصنیف میں اختلاف مطالع کی حدود کے تعین میں ایک ماہ کی مسافت کی قید کے بجائے صالح ماہرین فلکیات کے حساب اور ان کی رائے پر اعتماد کرنا زیادہ مفید سمجھا ہے (1) اسطرح مجلس تحقیقات شرعیہ ندوۃ العلماء لکھنو منعقدہ 13، 14 مئی 1964ء نے اپنے فیصلے کے چوتھے پیرا میں لکھا ہے کہ فقہاء ان مقامات کو جو کہ ایک ماہ کی مسافت ( 500 یا 600 میل) پر واقع ہوتے ہیں کو بلاد بعیدہ قرار دیتے ہیں اور اس سے کم پر بلاد قریبہ ۔ مجلس 18

اس سلسلے میں ایک ایسے چارٹ کی ضرورت سمجھتی ہے جس سے معلوم ہو جائے کہ مطلع کتنی مسافت پر بدلتا ہے اور کن ملکوں کا ایک ہی مطلع ہے۔ (1)

ان دو فیصلوں سے ایک بات تو عیاں ہے کہ ماہرین فلکیات کی رائے کو علماء کرام نے رویت ہلال کے سلسلے میں مطلق بے فائدہ نہیں قرار دیا بلکہ بعض امور میں اسکو قابل غور سمجھا ہے۔
اب ضرورت اس بات کی ہے کہ ماہرین فلکیات علماء کرام کے ساتھ ملکر اس مسئلے کو حل کرنے کی کوشش کریں اور رویت ہلال کے مسئلے میں جو فنی پیچیدگیاں ہیں انکو دور کریں نیز جہاں تک ہو سکے ایسے طریقے تجویز کریں کہ ان کی بدولت نہ صرف چاند کا دیکھنا آسان ہو جائے بلکہ جو چاند دیکھنے کا دعوٰی کرے اس کی گواہی کو بہتر طریقے سے جانچا جا سکے اور اختلاف مطالع کے متعلق بھی موجودہ تحقیق کے مطابق مزید بہتر رائے قائم کی جاسکے۔

تحقیقی طور یہ بات پایہ ثبوت تک پہنچ چکی ہے کہ ایک ایسے چارٹ کی تیاری جس کے ذریعے یہ فیصلہ کیا جائے کہ کون کون سے علاقے ہمیشہ کیلئے متحد المطالع ہیں، ممکن نہیں کیونکہ چاند بعض اوقات بالکل دیکھے جانے کی سرحد پر ہوتا ہے اسلیئے اس میں تھوڑی سی کمی چاند کو غائب بنا دیتی ہے اسلیئے بعض دفعہ تھوڑے سے فاصلے سے مطلع بدل جاتا ہے اور بعض دفعہ کافی زیادہ فاصلے پر بھی مطلع نہیں بدلتا۔ مثال کے طور پر ایک بس کا وقت 5 بجے ہے اور دوسری بس کا وقت 6 بجے ہے اور ان دونوں کے درمیان کوئی اور بس نہیں ہے۔ اب اگر کوئی شخص 5 بجے پہنچا تو اسکو تو بس مل گئی اور اگر صرف دو منٹ لیٹ ہو گیا تو اس کو 6 بجے تک انتظار کرنا پڑے گا۔ اسی طرح مثلاً ایسا چاند جسکی عمر 16 گھنٹے ہو جائے تو نظر آسکے اگر اسکی عمر پونے سولہ گھنٹے ہو تو وہ نظر نہیں آئے گا حالانکہ اس کو صرف پندرہ منٹ اور ملتے تو نظر آجاتا لیکن ان پندرہ منٹوں نے اسکو ایک دن پیچھے کر دیا۔ دوسرے دن اگر بادل نہ ہو تو یہ چاند نظر آجائے گا اور اسکی عمر پونے چالیس گھنٹے ہوگی اور شرعی لحاظ سے یہ پہلی کا چاند قرار پائے گا جبکہ جسامت کے لحاظ سے تقریباً دوسری کے چاند جتنا ہوگا کیونکہ کل اگر یہ چاند 16 گھنٹے کا ہوتا تو نظر آجاتا اور آج اسکی عمر چالیس گھنٹے ہوتی اور اسکا فرق پونے چالیس گھنٹے کے چاند سے گو کہ صرف پندرہ منٹ ہوتا لیکن شرعی لحاظ سے یہ دوسری کا چاند کہلاتا۔ عوام کو ایسی چیزوں کا سمجھنا بہت ضروری ہے کہ جن کی مدد سے وہ اس قسم کی غلط فہمیوں سے بچ سکیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ چاند کے بڑے یا چھوٹے ہونے پر فوراً پہلی یا دوسری کا حکم لگانا صحیح نہیں بلکہ اسکا انحصار صرف اور صرف اس پر ہے کہ چاند کب نظر آیا



تھا اور یہی ایک حدیث شریف کا مفہوم بھی ہے۔

اب دوسری جانب کا سوچیئے کہ یہ چاند جسکی عمر یہاں پونے سولہ گھنٹے ہے مغرب میں تقریب ڈھائی سو میل کے فاصلے پر سولہ گھنٹے کا ہو جائے گا جسکا نتیجہ یہ نکل سکتا ہے کہ یہ چاند وہاں نظر آجائے پس ان دو جگہوں میں ایک تاریخ کا فرق پڑجائے گا۔ یہ تو شرقاً غرباً فرق کا نتیجہ ہوا اس طرح شمالاً جنوباً فاصلے کا گو کہ چاند کی عمر پر تو فرق نہیں پڑتا لیکن چاند کے نظر آنے پر فرق پڑسکتا ہے کیونکہ شمالاً جنوباً فاصلے کا غروب آفتاب کے بعد افق پر چاند کے موجود رہنے کی مدت پر فرق پڑتا ہے اور ساتھ ہی اسکی افق سے بلندی اور سورج کے غروب ہونے کے مقام سے فاصلے پر بھی فرق پڑتا ہے جنکا چاند کے نظر آنے پر اثر انداز ہونا ماہرین کے ہاں مسلم ہے۔ مثال کے طور 1416 کے جمادی الثانی کیلیئے 27 اگست 1995ء کے نتائج کا مطالعہ کیا جاسکتا ہے۔ ان نتائج سے معلوم ہوتا ہے کہ اس دن پورے کینیڈا میں اور امریکہ کے انکوراگ شہر میں باوجود انتہائی مغرب میں واقع ہونے کے ان میں چاند نظر آنے کا امکان نہیں تھا کیونکہ یہ انتہائی شمال میں بھی واقع ہیں۔ اسکے برعکس آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ میں انکے انتہائی مشرق میں واقع ہونے کے باوجود چاند کے نظر آنے کا قوی امکان تھا کیونکہ یہ علاقے انتہائی جنوب میں بھی واقع ہیں۔ پس اس سے ثابت ہوا کہ چاند کا عمر جیسا کہ بعض حضرات کو غلط فہمی ہے چاند کے نظر آنے میں فیصلہ کن کردار ادا نہیں کرتا بلکہ اسکے ساتھ مشاہدہ کے مقام کا شمالاً جنوباً فاصلہ بھی اہم کردار ادا کرتا ہے۔

اس تفصیل سے یہ معلوم ہو گیا ہو گا کہ اس بات کا پتہ چلانا کہ وہ خط کونسا ہے کہ اس سے آگے پیچھے ہمیشہ کیلیئے ایک دن کا فرق پڑے گا، ناممکن ہے کیونکہ اس کا انحصار مندرجہ بالا بیان شدہ باتوں کے علاوہ مبصر کی نگاہ، مطلع کی حالت اور مبصر کا چاند دیکھنے کا تجربہ وغیرہ پر بھی ہے البتہ فقہ میں عوام کے لیئے آسانی پیدا کرنے کے اصول پر اگر عمل کرنے کی یہاں بھی کچھ گنجائش ہو جس کی بہترین مثال نماز میں قصر کرنے کے لیئے مطلوبہ فاصلے کا تعین ہے کیونکہ اس میں ایک متوسط آدمی کی تین دن کی اوسط رفتار کی بنیاد پر فاصلے کی مقدار لی گئی ہے تو پھر ناچیز کے پاس بھی کچھ تجاویز ہیں جن کی مدد سے اس بات کی تحقیق کی جاسکتی ہے کہ کونسے مہینے میں کون کونسے علاقے متحد المطالع ہیں لیکن اس بات کا پتہ چلانا کہ کون کونسے علاقے دائمی طور پر متحد المطالع ہیں یہ فنی لحاظ سے ممکن ہی نہیں۔ اسکا یہ مطلب نہیں لینا چاہیئے کہ اس مسئلے کے حل کے تمام دروازے بند ہیں کیونکہ کمپیوٹر کے اس دور میں ہر مہینے کے لیئے علیحدہ حساب کرنا کوئی مشکل نہیں۔

راقم نے اسی امکان سے فائدہ اٹھاتے ہوئے علماء کرام کی نگرانی میں ایک کمپیوٹر پروگرام لکھا ہے جو اس قسم کے حسابات کر سکتا ہے۔ یہ کتاب اس تحقیق کا نچوڑ ہے۔ اس کمپیوٹر پروگرام کی مدد سے وسیع علاقے میں ان مقامات کا پتہ لگایا جاسکتا ہے جہاں چاند کے نظر آنے کے امکانات کافی روشن ہوں اور ایسے مقامات کا تعین بھی کیا جا سکتا ہے جہاں چاند کے نظر آنے کے امکانات نہ ہونے کے برابر ہوں۔ اس طرح ان معلومات کی مدد سے اختلاف مطالع کا مسئلہ کچھ حل ہو سکتا ہے۔

کمپیوٹر کے ذریعے اس کا پتہ چلانا کہ چاند افق پر موجود ہے یا نہیں؟ یہ تو کوئی مشکل بات نہیں لیکن اس بات کا یقین حاصل کرنا کہ چاند نظر آجائے گا یہ ممکن نہیں کیونکہ جیسا کہ پہلے بتایا گیا چاند کا نظر آنا بہت ساری اور باتوں مثلاً نظر کی تیزی، تجربہ اور موسمی حالات وغیرہ پر بھی منحصر ہے۔ اس کے علاوہ اگر چاند نظر آنے کے تمام لوازمات پورے بھی ہوں لیکن چاند کے سامنے بادل آجائے تو بھی چاند نظر نہیں آسکے گا۔ ہاں کمپیوٹر کے ذریعے یہ بتایا جا سکتا ہے کہ چاند مشاہدہ کے وقت کس سمت میں اور کتنا اونچا ہوگا نیز یہ کہ اس کی شکل مشاہدے کے وقت کیسے ہوگی۔ اس تمام تفصیل سے اس بات کا پتہ چلا کہ کمپیوٹر سے مندرجہ ذیل امور میں مدد لی جا سکتی ہے۔

1- چاند دیکھنے والے کی مدد کہ اس کو یہ بتائے کہ مشاہدے کے وقت وہ کس طرف دیکھے۔ اس طرح چاند دیکھنے میں کسی کا تجربہ کم بھی ہو وہ صحیح جگہ پر نگاہ رکھ کر اسکی تلافی کر سکتا ہے۔

2- ان مقامات کا تعین جہاں چاند کے نظر آنے کا امکان کافی زیادہ ہو۔ اس سے حکومت کو یہ پتہ چل سکے گا کہ شہادت کہاں سے بہتر طور پر حاصل کی جا سکتی ہے۔

3- ہر مہینے کیلئے تقریبی کلیات کی مدد سے اختلاف مطالع کا تعین کہ کون کونسے مقامات آپس میں متحد المطالع ہیں اور کون کونسے آپس میں مختلف۔

4- چاند کی اس دن کی صحیح تصویر! اس سے قاضی صاحب چاند کے دیکھنے کا دعویٰ کرنے والے پر زیادہ بہتر انداز میں جرح کر سکتے ہیں۔ ویسے یہ کوئی نئی بات بھی نہیں۔ پہلے بھی اسطرح ہوتا رہا ہے کہ ہاتھ کے اشارے سے قاضی صاحب چاند کی ممکن صورت سے شہادت دینے والے کا امتحان لیا کرتے تھے اب اس میں کمپیوٹر کے ذریعے زیادہ بہتری ہو سکتی ہے واللہ اعلم۔

راقم نے ان مندرجہ بالا فوائد کو حاصل کرنے کیلئے ایک کمپیوٹر پروگرام بنایا۔ اور اب اس کو عوام وخواص دونوں استعمال کر سکتے ہیں اس کتاب میں اس کمپیوٹر پروگرام کے نتائج اکثر اسلامی ممالک



کیلئے اور چند ایسے غیر اسلامی ممالک کیلئے بھی جن میں یا تو مسلمانوں کی تعداد کافی زیادہ ہے یا پھر وہ جو ایسے مسئلے کو حل کرنے میں اہم کردار ادا کر سکتے ہیں ان کیلئے دیئے گئے ہیں۔ طریقہ استعمال میں اسکی تفصیل انشاء اللہ سامنے آجائے گی۔

چاند افق پر کہاں ہوگا اسکو جاننے کیلئے ایک سادہ طریقہ تجویز کیا گیا ہے۔ اس میں صرف ایک قائمہ الزاویہ مثلث اور دو چھڑیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ مزید بر آں اس میں سمت جاننے کیلئے قطب نما وغیرہ کی بھی ضرورت نہیں پڑتی بلکہ سورج کے سائے کی مدد سے کام لیا جاتا ہے۔ چاند کے مقام کے تعین کیلئے دو چیزوں کا پتہ لگانا ضروری ہوتا ہے۔ ایک اسکا افقی زاویہ یعنی افق پر وہ شمال کے ساتھ یا سورج کے مقام غروب کے ساتھ کتنا زاویہ بناتا ہے اور ایک اسکے افق سے بلندی کا زاویہ۔ زاویوں کی پیمائش میں آلات کی ضرورت ہوتی ہے اور وہ ہر ایک کے پاس نہیں ہوتے لہذا ان کے بغیر کام کرنے کیلئے قائمہ الزاویہ مثلث کا طریقہ وضع کیا گیا ہے جیسا کہ شکل نمبر 1 میں دکھایا گیا ہے۔ اس مثلث کا ایک ضلع تو غروب آفتاب سے ٹھیک ایک گھنٹہ قبل عموداً گاڑی ہوئی دو میٹر لمبی چھڑی کے سائے کی سیدھ میں ایک مقررہ لمبائی کے مطابق کھینچا جاتا ہے دوسرا ضلع اسی خط پر عموداً ایک مقررہ لمبائی کے مطابق کھینچا جاتا ہے۔ اس ضلع کی آخری سرے پر ڈیڑھ میٹر لمبی دوسری چھڑی عموداً گاڑی جاتی ہے۔ ان دو چھڑیوں کے سروں کی سیدھ میں غروب آفتاب کے وقت چاند دیکھنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ دونوں اضلاع کی مقررہ مقداریں اس کتاب میں ہر مقام کیلئے دی ہوئی ہیں۔ مزید تفصیلات جاننے کیلئے صفحہ نمبر 55 پر طریقہ استعمال دیکھئے۔

اس کتاب میں ہر مقام کیلئے ایک انڈکس نمبر بھی دیا ہوا ہوتا ہے۔ اس انڈکس نمبر سے یہ پتہ چل سکتا ہے مجموعی طور پر کن کن مقامات پر چاند کے نظر آنے کا امکان زیادہ ہے۔ پس اگر کسی بھی دو مقامات میں سے ایک کا انڈکس نمبر دوسرے سے کم ہے تو جس مقام کا انڈکس نمبر کم ہے وہاں دوسرے مقام کے مقابلے میں چاند کے نظر آنے کا امکان زیادہ ہوگا۔ پس سب سے زیادہ امکان وہاں ہوگا جس کا انڈکس نمبر 1 ہے اور اسکے



بعد جسکا 2 ہے وغیرہ وغیرہ ۔اس سے ہر ملک والے اپنے ان مقامات کا تعین کر سکیں گے جہاں چاند کے نظر آنے کا امکان نسبتاً بہتر ہوگا ۔ ویسے تو چاند ہر ایک کو دیکھنا چاہیئے لیکن جہاں چاند کے نظر آنے کا امکان سب سے زیادہ ہو وہاں یہ کوشش زیادہ فائدہ مند ہوگی نیز ان علاقوں میں چاند کے بارے میں شہادتیں وصول کرنے کے زیادہ بہتر انتظامات کئے جا سکیں گے ۔

چاند کی شہادتوں کو پرکھنے کیلئے اس کتاب میں چاند کی بارہ تصویروں کا ایک البم دیا ہوا ہے اسکی تفصیلات جاننے کیلئے قارئین کرام کو اس کتاب میں دیا گیا مقالہ " شہادت کو پرکھنے کا طریقہ " کا مطالعہ کرنا چاہیئے مختصر یہ عرض ہے کہ ہر تصویر کا اپنا ایک نمبر ہے ۔ ان تصویروں میں تھوڑا تھوڑا فرق ہے جو شخص چاند دیکھنے کا دعوی کرے گا قاضی صاحبان اسکے دعوے کی صداقت جانچنے کیلئے اس سے پوچھیں گے کہ آپ نے جو چاند دیکھا تھا ان میں وہ کونسی تصویر کے ساتھ مشابہت رکھتا تھا اور وہ چاند سورج سے داہنی جانب تھا یا بائیں جانب اور قاضی صاحبان پھر مرکزی کمیٹی کو ان کے جوابات ان معلومات کے ساتھ بھیجیں گے ۔ مرکز میں یہ معلومات کمپیوٹر میں ڈالی جائیں گی اور کمپیوٹر ان کو پرکھ کر بتا دے گا کہ کونسی شہادت صحیح تھی اور کونسی غلط ۔ سردست تجرباتی طور پر یہ طریقہ مخصوص ممالک کے چند شہروں کیلئے دیا گیا ہے البتہ مستقبل میں انشاء اللہ تمام اسلامی ممالک میں اس طریقے کو عام کرنے کی کوشش کی جائے گی ۔اللہ تعالیٰ اس مساعی کو قبول فرمائے ،ہمیں ہر معاملے میں صراط مستقیم پر چلائے اور آخر میں اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کی معیت پاک میں اپنی دیدار پاک سے نوازے ۔

آمین ثم آمین ۔



# چاند کی سر گزشت

رویت ہلال صرف ایک مشاہدہ ہے اگر کسی کو چاند کی حرکت کے بارے میں کچھ بھی علم نہ ہو لیکن اسکی نظر تیز ہو اور چاند کے مقام کا اسکو پتہ ہو تو وہ چاند دیکھ سکتا ہے ۔ اسکے مقابلے میں ایک صاحب کو فنی معلومات تو تمام حاصل ہوں لیکن اسکی نظر کمزور ہو تو وہ شاید چاند کو باوجود کوشش کے بھی نہ دیکھ پائے لیکن .بحث و مباحثے میں جب بدگمانی کی فضا ہو تو عوام اپنے اپنے علاقے کے فیصلوں کو صحیح ثابت کرنے کیلئے عجیب عجیب منطق پیش کیا کرتے ہیں جس سے انتشار بڑھتا ہے ۔ اور شیطان کو مزید گل کھلانے کا موقعہ ملتا رہتا ہے اس کے پیش نظر یہ ضروری سمجھا گیا کہ یہاں چند غلط فہمیوں کو دور کرنے کیلئے ضروری فنی معلومات مہیا کی جائیں تاکہ مخلصین اور محققین حضرات خود اپنے اپنے دلائل کا جائزہ لیں اور جس طرف ان کو حق نظر آرہا ہو اس طرف کا ساتھ دیں اور اگر یہ نہ کر سکیں تو کم از کم غلط فہمیوں کو مزید پھیلانے کے سبب تو نہ بنیں ۔

چاند کے بارے میں حسابی معلومات حاصل کرنے کیلئے تین حرکتوں کا سمجھنا ضروری ہے

1- زمین کی اپنی محوری حرکت ،

2- زمین کی سورج کے گرد حرکت اور

3- چاند کی زمین کے گرد حرکت ۔

ان حرکات کو حسابی زبان میں منتقل کرنے کیلئے الجبرا اور جیومیٹری کا علم بالخصوص کروی مثلث کو حل کرنے کا طریقہ سمجھنا ضروری ہے ۔ اس پوری تفصیل کیلئے تو یہ مختصر مضمون کافی نہیں ہو سکتا لیکن چند ضروری معلومات یہاں سامنے لائی جاتی ہیں جن کے سمجھنے کے بعد اہل فن کی باتوں کو زیادہ بہتر طریقے سے سمجھا جا سکتا ہے ۔ زمین خلامیں سورج کے گرد 66 ہزار میل فی گھنٹہ کے حساب سے گردش کرتے ہوئے 365 24219878 دن میں ایک چکر پورا کرتی ہے ۔ اگر سال کو 365 دن کا مانا جائے تو ظاہر ہے چار سالوں میں ایک دن بڑھ جائے گا اسکے لئے لیپ سال کا نظریہ سامنے لایا گیا ۔ اگر فرق چوتھائی کا ہوتا تو پھر بھی مسئلہ ختم ہو جاتا لیکن یہاں اصل فرق ایک چوتھائی سے کچھ کم ہے ۔ اسکو دور کرنے کیلئے 100 پر تقسیم ہونے والے سال کو عام سال قرار دے کر اس میں ایک دن نہیں بڑھایا جاتا لیکن وہ کسر ایسا ہے کہ اس پر بھی معاملہ ختم نہیں ہوتا اسلئے

400 پر تقسیم ہونے والا سال پھر لیپ سال قرار پاتا ہے پس اس قانون کے مطابق جو سال 4 پر تقسیم ہو سکتا ہے لیپ کا سال ہے اور جو سال 4 پر تقسیم ہو سکتا ہے لیکن 100 پر بھی تقسیم ہو سکتا ہے مثلاً 1900 وہ لیپ کا سال نہیں ۔ جو سال 4 پر تقسیم ہو سکتا ہے، 100 پر بھی تقسیم ہو سکتا ہے اور 400 پر بھی تقسیم ہو سکتا ہے مثلاً 2000 وہ بھی لیپ کا سال ہے ۔ چونکہ موسم اسی حرکت کی بدولت بدلتے ہیں اسلئے اگر سال کے دنوں میں یہ کمی پیشی نہ کی جائے تو چند سالوں میں موسموں میں چند دنوں کا فرق بڑھ جائے گا اور چند صدیوں میں یہ فرق کئی مہینوں کا ہو جائے گا مثلاً آج کل ہمیں معلوم ہے کہ 21 جون شمالی نصف کرہ میں سال کا سب سے بڑا دن ہوتا ہے اور اگر اور عوارض نہ ہوں تو سب سے گرم بھی لیکن اگر لیپ سال کا تصور ختم ہو جائے تو تقریباً ایک صدی میں 15 جولائی سال کا سب سے لمبا دن ہو جائے گا وغیرہ وغیرہ ۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ شمسی کیلنڈر کیلئے کتنا حساب کتاب رکھنا پڑتا ہے جبکہ قمری تاریخوں میں اس کی ضرورت نہیں ۔ یہ خود بخود صحیح ہوتے رہتے ہیں کیونکہ چاند 29 دن کا ہوتا ہے یا 30 کا ۔ اسطرح اس کیلنڈر میں گزشتہ کمی زیادتی پوری ہوتی رہتی ہے ۔ ایک نئے چاند سے دوسرے نئے چاند تک تقریباً ساڑھے 29 دن کا وقفہ ہوتا ہے اسلئے قمری مہینہ کبھی 29 دن کا ہوتا ہے اور کبھی 30 کا ۔ محققین کے نزدیک بعض دفعہ انتیس انتیس کے چار چاند مسلسل آسکتے ہیں اسطرح تیس تیس دن کے بھی مسلسل چار آسکتے ہیں لیکن اکثر ایسا ہوتا نہیں ہے اگر مسلسل چاند 29 دن کے آرہے ہوں تو آخری چاند کافی باریک ہوگا اور اگر مسلسل 30 دن کے چاند نظر آجائیں تو آخری چاند بڑا ہوگا اور دوسری تاریخ کے چاند کا دھوکہ ہوگا لیکن حدیث شریف میں چاند کے بڑا اور چھوٹا ہونے سے اس کے دنوں کا اندازہ لگانے سے منع کیا گیا ہے اس لئے ایسی غلطی نہیں کرنی چاہیئے ۔ چاند اور زمین کی حرکات کے بارے میں مزید گفتگو کرنے کیلئے خطوط طول بلد و عرض بلد جنکو شکل نمبر 1 میں دکھایا گیا ہے کا جاننا بہت ضروری




شکل نمبر 1



ہے ۔ کسی جگہ کا عرض بلد اس کا خط استوا سے شمالاً جنوباً فاصلے کا تعین کرتا ہے اور طول بلد اس کے گرینچ (Greenwich) سے شرقاً غرباً فاصلے ۔ حقیقتاً عرض بلد وہ فرضی خطوط ہیں جو کہ کرہ زمین پر خط استوا اور قطبین کے درمیان برابر برابر فاصلے پر کھینچے گئے ہیں ۔ یہ تعداد میں 181 ہوتے ہیں ۔ ہر خط ایک درجہ کہلاتا ہے جو منٹوں اور سیکنڈوں میں تقسیم ہوتا ہے ۔ قارئین کرام اسکو گھڑی کے منٹ اور سیکنڈ نہ سمجھیں کیونکہ ریاضی میں درجے کی اور گھنٹے کی تقسیم بالکل ایک جیسی ہوتی ہے ۔ قطب شمالی کو 90+ درجہ پر فرض کیا گیا ہے اور قطب جنوبی کو 90- درجے پر ۔ اسکا ہر درجہ تقریباً 69 میل کا ہوتا ہے ان میں خط استوا کو صفر درجہ مانا گیا ہے اسکے اوپر شمالی نصف کرہ کہلاتا ہے جس میں تمام درجے " + " کے ساتھ لکھے جاتے ہیں اور خط استوا سے نیچے کا علاقہ جنوبی نصف کرہ کہلاتا ہے جس کے تمام درجات علامت " - " کے ساتھ لکھے جاتے ہیں ۔ 23.5+ درجے کو خط سرطان اور 23.5- درجے کو خط جدی کہتے ہیں ۔ اسطرح طول بلد وہ فرضی خطوط ہیں جو زمین کے کرہ پر قطب شمالی اور قطب جنوبی کو ملاتے ہوئے عرض بلد کے خطوط کو عموداً یعنی 90 درجہ پر کاٹتے ہیں اور 360 کی تعداد میں برابر فاصلے پر کھینچے گئے ہیں ہر ایک کو ایک درجہ کہا جاتا ہے اور پھر ہر درجے کی منٹوں اور سیکنڈوں میں تقسیم ہوتی ہے ۔ اسکا مبدا (Reference Line) گرینچ مانا گیا ہے ۔ خط استوا پر اسکے ہر درجے میں تقریباً 69 میل ہوتے ہیں کیونکہ سارے خطوط طول بلد قطبین پر مل جاتے ہیں ۔ طول بلد کے ہر 15 درجے کے بعد مطلع میں ایک گھنٹہ کا فرق پڑ جاتا ہے پس اگر دو مقامات کا عرض بلد ایک ہی ہو لیکن ان کے طول بلد میں 15 درجے کا فرق پایا جائے تو ان دو مقامات میں ستاروں، چاند اور سورج کے طلوع و غروب میں پورے ایک گھنٹہ کا فرق پڑے گا، نہ کم نہ زیادہ ۔ اسی لئے طول بلد کے خطوط کو کسی علاقے کے معیاری وقت (Standard Time) کیلئے معیار بنایا جاتا ہے ۔ پاکستان کا معیاری وقت 75 درجہ طول بلد مشرقی کے مطابق ہے ۔ اسکا مطلب یہ ہے کہ پاکستان کا معیاری وقت گرینچ سے 5 گھنٹے پہلے ہے ۔ گرینچ سے مشرق کے جانب جو 180 طول بلد کے درجات ہیں ان کو طول بلد مشرقی اور جو مغرب کی جانب 180 طول بلد کے درجات ہیں ان کو طول بلد مغربی کہتے ہیں ۔

زمین اپنے محور کے گرد تقریباً 24 گھنٹے میں ایک چکر پورا کرتی ہے اسلئے سورج تقریباً 24 گھنٹے میں اسی مقام پر آجاتا ہے جہاں پہلے تھا البتہ ستارے تقریباً 4 منٹ پہلے اپنی جگہ پر واپس پہنچ

جاتے ہیں۔ اسطرح ستاروں کے طلوع میں تقریباً چار چار منٹ کا فرق پڑتا رہتا ہے۔ پس اگر ہم روزانہ ایک جگہ بیٹھ کر مغربی افق کو ایک خاص وقت پر دیکھا کریں تو پورے سال میں ہم نصف ستاروں کا مشاہدہ کر سکتے ہیں۔

چاند زمین کے گرد تقریباً 27 دن اور ساڑھے سات گھنٹے میں ایک چکر پورا کرتا ہے جبکہ زمین بھی سورج کے گرد گھومتی ہے اسلئے ایک نئے چاند سے دوسرے نئے چاند تک تقریباً ساڑھے انتیس دن لگ جاتے ہیں۔ اس مدت کو قمری مہینہ کہتے ہیں اور اس لئے چاند کبھی 29 دن کا اور کبھی 30 کا ہوتا ہے۔ چونکہ چاند اپنے محور کے گرد بھی اتنی ہی دیر میں گھومتا ہے اسلئے چاند کا صرف ایک رخ زمین کی طرف رہتا ہے۔ چاند کا مدار زمین کے مدار کے ساتھ تقریباً ساڑھے پانچ درجے کا زاویہ بناتا ہے۔ حقیقت میں یہ حساب اتنا سادہ نہیں اور اس میں مختلف اوقات پر مختلف کمی بیشی ہوتی ہے جسکا حساب جاننے کیلئے تفصیلات میں جانا پڑتا ہے۔ مختصر طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ چاند دائرہ نصف النہار یعنی کسی بھی دن انتہائی بلندی تک پہنچنے میں روزانہ تقریباً 51 منٹ زیادہ لیتا ہے لیکن طلوع وغروب میں روزانہ جتنا فرق پڑتا ہے اس میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ سورج کا میل یعنی جس عرض بلد کے اوپر وہ ہے آہستہ آہستہ بدلتا ہے اس میں اوسط چار دن میں ایک درجہ کا فرق پڑتا ہے جبکہ چاند کے میل میں روزانہ زیادہ فرق پڑتا ہے یعنی اس میں ایک دن میں تقریباً 4 درجے کا فرق بھی پڑ سکتا ہے پس اگر چاند کا میل بڑھ رہا ہے تو اسکے طلوع میں 51 منٹ سے کم تاخیر ہوگی اور غروب میں 51 منٹ سے زیادہ تاخیر ہوگی اور اگر چاند کا میل کم ہورہا ہے تو پھر اسکے برعکس غروب میں تاخیر کم اور طلوع میں تاخیر زیادہ ہوگی۔

شکل نمبر 2




چاند میں خود روشنی نہیں بلکہ یہ روشنی سورج سے لیکر منعکس کرتا ہے۔ پس اگر اسکا وہ رخ جو زمین کی طرف ہے اس پر سورج کی روشنی بھی پڑ رہی ہو تو وہ حصہ روشن نظر آتا ہے۔ چونکہ چاند زمین کے گرد چکر تقریباً ساڑھے انتیس دن میں پورا کرتا ہے لہذا چاند کے 27



نصف روشن کرے کا زمین کی طرف کا حصہ گھٹتا بڑھتا نظر آتا ہے جیسا کہ شکل نمبر 2 میں ظاہر ہے۔ ہلال کے نظر آنے سے کچھ پہلے چاند اور سورج ایک ہی لائن میں ہوتے ہیں جسکو حالت محاق کہتے ہیں۔ اس حالت میں چونکہ چاند طول بلد کے لحاظ سے زمین اور سورج کے درمیان آجاتا ہے تو اسکا روشن حصہ زمین سے چھپ جاتا ہے اور اسکا تاریک حصہ زمین کے طرف ہوتا ہے اسلئے چاند نظر نہیں آتا۔ اگر اس حالت میں چاند کا میل اور سورج کا میل ایک ہو جائے تو سورج گرہن ہو جاتا ہے۔ یہ منظر بظاہر تو کافی دلچسپ ہوتا ہے لیکن کھلی آنکھوں سے اس وقت سورج کو دیکھنے کی بالکل کوشش نہ کی جائے ورنہ چند منٹوں میں بینائی دائمی طور پر بالکل چلی جائے گی۔ اللہ تعالیٰ سب کو اس ابتلاء سے بچائے۔ اسکے برعکس جب چودھویں کا چاند ہو تو زمین سورج اور چاند کے درمیان آجاتا ہے۔ اس صورت میں چاند کا روشن رخ زمین کی طرف ہوتا ہے اسلئے مکمل چاند یعنی بدر نظر آرہا ہوتا ہے لیکن اگر اس وقت بھی چاند اور سورج کا میل ایک ہو تو پھر چاند گرہن ہو جائے گا۔ اس وقت چاند کو بالکل تاریک ہونا چاہیئے لیکن انعطاف نور کی وجہ سے قدرے روشنی اس پر پڑتی ہے اسلئے چاند کچھ سرخی مائل اور دھیما نظر آتا ہے۔ پہلے ہفتے کے آخیر میں اور تیسرے ہفتے کے اخیر میں چاند کا صرف آدھا روشن حصہ زمین کی طرف ہوتا ہے جیسا کہ شکل نمبر 2 میں دکھایا گیا ہے، اسلئے اسکا چوتھائی حصہ نظر آتا ہے باقی دنوں میں اسکا جتنا روشن حصہ زمین کی طرف ہوتا ہے اتنا حصہ چاند کا روشن دکھائی دیتا ہے جیسا کہ حروف ہ، و، ز، ط، ک، ل، ی اور ح کے چاند کے شکلوں کے ذریعے ظاہر کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اگر شکل نمبر 2 کو غور سے دیکھا جائے تو پتہ چلے گا کہ چاند کی نوکیں ہمیشہ سورج کی مخالف سمت میں ہونی چاہیئے اور یہی معیار شہادت کے پرکھنے کیلئے استعمال کیا جاتا رہا ہے۔

چاند کب نظر آنے کے قابل ہوتا ہے اس پر آراء میں کافی اختلاف پایا جاتا ہے۔ محققین نے اسکے مختلف معیار بتائے ہیں۔ اس میں اختلاف کی وجہ چاند کے دیکھنے کے حالات میں اختلاف ہے۔

1- ایک قول ہے کہ چاند آفتاب سے بوقت غروب دس درجہ مشرق کی جانب ہو تو نظر آجائے گا۔

2- دوسرے قول میں دس درجہ کی بجائے آٹھ درجہ بتایا گیا ہے۔

3 تیسرا قول ہے کہ چاند کے غروب اور سورج کے غروب میں 40 منٹ کا فرق ہو تو 28 چاند نظر آسکتا ہے ۔

4 چوتھا قول 12 درجے کا ہے مولانا شمیر الدین قاسمی صاحب نے اس قول پر ( 4 ) بہت زور دیا ہے لیکن ہر جگہ کیلئے اس ایک قول کو حتمی قرار نہیں دیا جا سکتا جیسا کہ انہوں نے خود بھی دوسرے اقوال کا ذکر کیا ہے ۔

5 پانچواں قول 13 درجے کا ہے ۔

6 چھٹا قول ہے کہ جب چاند کا ایک فیصد یا اس سے زیادہ حصہ روشن ہو ۔

ہماری تحقیق کے مطابق ان میں سے کوئی بھی قول دائمی طور پر صحیح نہیں ہوتا ۔ ہاں یہ لوگوں کے اندازے ہیں جنکو انہوں نے اپنے تجربات سے اخذ کیا ہے اور چونکہ تجربات کے نتائج مختلف مقامات پر اور مختلف اشخاص کیلئے مختلف ہو سکتے ہیں اسلئے ان میں اختلاف پایا گیا ہے ۔ نیز چاند کا صرف افق سے بلندی فیصلہ کن کردار نہیں ادا کرتی بلکہ اسکا سورج کے مقام غروب سے جتنا افقی زاویہ بنتا ہے وہ بھی بہت اہم ہے کیونکہ سورج کے مقام غروب کے بالکل اوپر سرخی مائل کافی روشنی چونکہ نسبت کم ہوتی ہے اسلئے چاند مقابلتاً کم روشنی کے ساتھ بھی نظر آجاتا ہے ۔ گویا دوسرے لفظوں میں کم عمر چاند بھی نظر آسکتا ہے بشرطیکہ سورج کے بالکل اوپر نہ ہو ۔ اس سے پتہ چلا کہ پہلے کے چھ معیار قابل اعتبار نہیں کیونکہ اس میں صرف چاند کی روشنی کا خیال رکھا گیا ہے جبکہ سورج کی روشنی جو کہ چاند اور ستاروں کے نظر آنے میں سب سے بڑا مانع ہوتا ہے اسکا کوئی خیال نہیں رکھا گیا ہے ۔ اور ملائشیا کے ڈاکٹر الیاس (شکل نمبر3) نے اسکا خیال رکھا ہے ۔ ابو ریحان البیرونیؒ نے ایک حسابی مساوات بنائی ہے جس میں چاند کی افق سے بلندی اور اسکا افق کے ساتھ افقی زاویہ استعمال ہوتا ہے ۔ اس مساوات کے ذریعے اس بات کا پتہ چلایا جا سکتا




شکل نمبر 3



ہے کہ چاند افق پر موجود ہو تو وہ کب نظر آنے کے قابل ہوتا ہے جبکہ ڈاکٹر الیاس ایک افقی گراف جو کہ شکل نمبر 3 میں دکھایا گیا ہے اس سے چاند کے نظر آنے کے امکانات کا جائزہ لیتے ہیں ( 5 ) ۔ اگر چاند اس خط سے اوپر ہو تو اسکے نظر آنے کا امکان واضح ہوتا ہے ۔ مذکورہ سب معیاروں میں یہ آخری معیار سب سے زیادہ ترقی یافتہ ہے کیونکہ اس کے نتائج حقیقت کے زیادہ قریب ہوتے ہیں ۔ اس سے ملتا جلتا معیار اس کتاب میں بھی استعمال کیا گیا ہے ۔ اس معیار کو بنیاد بنا کر ہر مہینے اختلاف مطالع کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے اور کمپیوٹر کی مدد سے اسکا حساب آجکل کچھ مشکل بھی نہیں رہا ۔ یہاں پر یہ بات ذہن میں رکھنی ضروری ہے کہ اگر اس آخری معیار سے زیادہ ترقی یافتہ کسی معیار کو بھی مشاہدے کا متبادل قرار دیا جائے اور حسابات پر ہی شرعی عبادات کا مدار رکھا جائے تو ایسا کرنا شرعی اعتبار سے ہرگز صحیح نہیں ہوگا ۔ یہ اسلئے کہ قمری مہینے کی یکم کا تعین صرف اور صرف مشاہدے پر ہے ، حساب پر نہیں ۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ کوئی چاند جو حسابی اعتبار سے نظر آنے کی تمام شرائط پر پورا اترتا ہو لیکن بادل وغیرہ کی وجہ سے نظر نہ آسکے تو اس مہینے کے 30 دن پورے کرنے پڑیں گے ۔ عبادات کی صحیح ادائیگی کیلئے رویت بصری کا خیال رکھنا بہت ضروری ہے کیونکہ ہمارا دین ، دین فطرت ہے اور فطرت کو اسکا خالق ہی سب سے زیادہ جانتا ہے پس ہمارے لئے جو طریقہ کا وضع کیا گیا ہے اسکو اچھی طرح سمجھنے کی ضرورت ہے جسکے لئے ہم وحی کی تعلیمات کے محتاج ہیں ۔ وحی کے سمجھنے کیلئے نقل کو سمجھنے کی ضرورت ہے جسکے لئے تمام عقلی وسائل کا استعمال عین مطلوب ہے لیکن اگر کوئی عقل کی استعمال میں اتنا آگے چلا جائے کہ نقل پر عمل کرنے سے انکاری ہو جائے تو اس میں اور غیر مسلم مستشرقین میں کیا فرق رہ جائے گا ۔ اس بات کو سمجھنے کے بعد ہمارے لئے یہ سمجھنا کچھ زیادہ مشکل نہیں رہے گا کہ قمری مہینوں کا عبادات کیلئے استعمال آسان اور فطرت کے مطابق ہے کیونکہ اگر ان عبادات کو شمسی مہینوں کا پابند کیا جاتا تو کچھ لوگ ہمیشہ کیلئے مشکل میں اور کچھ ہمیشہ کیلئے آسانی میں رہتے جو کہ اسلامی مساوات کے خلاف ہے ۔ پس ضروری ہے کہ وہ امور جن کا تعلق عبادات سے ہے ان کیلئے اور ماضی کی تاریخوں کیلئے تو قمری کیلنڈر کا استعمال ہو اور اسکا فیصلہ خالصتاً رویت بصری پر ہو اور دیگر دنیاوی امور کیلئے اپنا ایک شمسی کیلنڈر پورے سال کا بنانا چاہیئے جسکے لیئے اس کتاب کے مقالے " شمسی ہجری کیلنڈر اور امت مسلمہ کیلئے اسکی ضرورت " کا مطالعہ انشاء اللہ مفید ہوگا ۔

# شمسی ہجری کیلنڈر

# اور

# امت مسلمہ کیلئے اسکی ضرورت

1990ء میں اسلام آباد میں ایک رویت ہلال کانفرنس ہوئی تھی جس میں راقم بھی بحیثیت ایک مندوب کے شریک تھا ۔ اس کانفرنس کے روح رواں یونیورسٹی آف سائنس پنیانگ (ملائیشیا) کے ڈاکٹر محمد الیاس تھے ۔ انہوں نے اپنا مقالہ پڑھا اور دوسرے شرکاء نے بھی مقالے پڑھے ۔ ان مقالات میں امت مسلمہ کیلئے ایک قمری کیلنڈر تیار کرنے پر زور دیا گیا تھا ۔ اس ضمن میں ان مشکلات کا جو اسکی تیاری میں پیش آسکتی ہیں کا ذکر بھی کیا گیا تھا ۔ راقم کے ایک عزیز دوست ملٹری انجینئرنگ سروسز کے چیف انجینئر ملک بشیر احمد بگوی صاحب جنکے فقہی مقاصد کیلئے حسابات کے استعمال کی کوششوں سے اب لوگ ناواقف نہیں ہیں انہوں نے بھی اپنا مقالہ پیش کیا ۔ اس موقع پر انہوں نے اپنا تیار کردہ مکہ ہجری کیلنڈر بھی مندوبین کو دکھایا ۔ اس کیلنڈر میں انہوں نے اس بات کا خیال رکھا تھا کہ مکہ مکرمہ کے افق پر مغرب کے وقت چاند کا موجود ہونا جس دن مہینے میں پہلی دفعہ ثابت ہو جائے تو اسکا اگلا دن آنے والے مہینے کا یکم قرار پائے ۔ اس طرح ہر مقالہ نگار نے امت مسلمہ کیلئے قمری کیلنڈر کی ضرورت پر زور دیا ۔ فاضل مقالہ نگاروں نے اپنے اپنے موقف بہت اچھے انداز میں پیش کئے اور راقم نے ان سے بھرپور استفادہ کیا اسی طرح ماہنامہ " بینات " (کراچی) کے ربیع الثانی 1402ھ کے شمارے میں محقق عالم حضرت مولانا عبدالرشید نعمانی مدظلہ کا مضمون "مروجہ سن عیسوی میں کیا کیا اصلاحیں ہوئیں " بھی راقم کیلئے اس موضوع پر معلومات کا خزینہ ثابت ہوا ۔ اس مضمون سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ موجودہ عیسوی کیلنڈر اگرچہ شمسی کیلنڈر کے فوائد لئے ہوئے ہے لیکن ایک غیر تمند مسلمان کیلئے ایسے کیلنڈر کا استعمال جس میں مہینوں کے نام دیوی دیوتاؤں اور ڈکٹیٹروں کے ناموں پر رکھے گئے ہوں ذہنی اذیت کا باعث بنتا ہے ۔ اسکے علاوہ شاہ اگستس نے اس میں جو غیر



منطقی تصرف کیا ہے وہ بھی باعث شرم ہے ۔ عیسائی دنیا کو چونکہ اپنی مذہبی تعلیمات کے محفوظ رکھنے کا کوئی اہتمام نہیں اسلئے وہ تو اسکے ساتھ اس حالت میں بھی کہ صدیوں تک اپنی مقدس دنوں عیدوں تہواروں اور روزوں کے صحیح تعین کے بغیر ہی مطمئن رہی لیکن امت مسلمہ سے تو یہ توقع ہرگز نہیں کی جا سکتی کہ وہ اپنے مذہبی ایام سے من حیث القوم غافل ہو جائے اور یہی وہ چیز ہے جسکے لئے امت مسلمہ پر قمری مہینوں کا مکمل حساب رکھنا لازمی ہے ۔ اسکا یہ مطلب نہیں کہ قمری مہینوں کا فیصلہ حساب پر کیا جائے کیونکہ وہ تو رویت پر ہی منحصر ہے ہاں مسلمانوں پر بحیثیت مجموعی قمری مہینوں کے تعین کیلئے رویت ہلال اور اس کے ذریعے معلوم شدہ تاریخوں کے یاد رکھنے کا اہتمام لازمی ہے ۔

ایک چیز کا یہاں ذکر کرنا مفید ہوگا کہ قمری ہجری کیلنڈر کی تیاری میں مصروف حضرات نے عام طور اسکا خیال نہیں رکھا کہ قمری ہجری کیلنڈر اگر ہماری روزہ عید اور حج کی تاریخوں کا تعین کرتا ہے تو نمازوں کے اوقات کیلئے کسی شمسی کیلنڈر کا استعمال ہماری مجبوری بن گیا ہے ۔ اسطرح وہ قمری ہجری کیلنڈر کی تیاری میں اپنے حسابات کو بہتر کرنے کی کوشش میں اتنے آگے چلے گئے کہ ان کو قمری ہجری کیلنڈر کے اصل مزاج کا بھی اندازہ نہ ہوسکا ۔ انکے نزدیک قمری ہجری کیلنڈر کے اجراء کا صرف ایک مقصد تھا کہ خطوط میں ان تاریخوں کی مدد سے یہ پتہ چلے کہ کوئی خط کب لکھا گیا تھا یا اس کے ذریعے کسی واقعہ کا تعین کیا جا سکے کہ یہ کب ہوا تھا گویا کہ اس کیلنڈر کا تعلق ماضی اور حال کے ساتھ ہے ۔ مستقبل کے ساتھ اسکا صرف اتنا تعلق ہے کہ ان مہینوں کی یکم کا تعین ہو سکے جن کے ساتھ ہماری عبادات وابستہ ہیں ۔ مہینوں کی یکم کا رویت کے ذریعے تعین اس کیلنڈر سے پہلے بھی تھا البتہ شہور حرم کو آگے پیچھے کرنے کی جو بدعت عربوں میں رائج ہوئی تھی وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع کے موقع پر ختم فرمادی ۔

اس تمہید سے پتہ چلا کہ قمری مہینوں کی یکم کا تعین فقط رویت کے ذریعے کرنا عین شریعت مقدسہ کی منشاء کے مطابق ہے اور ہر ایسی کوشش کا جس سے انکا تعین حساب کے ذریعے کیا جانا طے پائے اس کا بروقت سدباب کرنا فرض کفایہ ہے ۔ یہ اس وقت ہو سکتا ہے جب ہم قمری ہجری کیلنڈر کو صرف ماضی اور حال کے لئے استعمال کریں اور ان کی یکم کا تعین

صرف اور صرف رویت کے ذریعے کریں ۔ بعض شریعت سے ناواقف حضرات اخلاص کے ساتھ ایک ایسے قمری ہجری کیلنڈر کی تلاش میں ہیں جس میں مہینے کی یکم کا تعین حساب کی مدد سے ہوسکے اور دلیل یہ دیتے ہیں کہ اس کیلنڈر کے ساتھ ہم اپنے اسلامی تشخص کو قائم رکھ سکتے ہیں اور اسکے لئے وہ ایک ایسا فارمولا وضع کرنا چاہتے ہیں جس کی مدد سے ایسا قمری ہجری کیلنڈر تیار ہوسکے جسکا مشاہدے کے نتائج سے کم سے کم فرق ہو۔ بلاشبہ اپنے اسلامی تشخص کی بقا کا خیال رکھنا ایک انتہائی صالح جذبہ ہے لیکن اس حقیقت سے کون انکار کرسکتا ہے کہ قمری ہجری مہینوں پر ہماری عبادات کا انحصار ہے اور انکے تعین کیلئے معیار صرف اور صرف مشاہدہ ہے پس اگر ایک قاضی سے غلطی بھی ہو جائے یعنی کوئی جھوٹی شہادت دے کر یا رویت میں غلطی کرکے قاضی صاحب سے چاند کے نظر آنے کا فتوی صادر کرادے تو لوگوں کی عبادات میں کوئی فتور واقع نہیں ہوگا اور قاضی صاحب کا بھی کوئی قصور نہیں ہوگا بشرطیکہ وہ شہادت کو پرکھنے کیلئے اپنے بہترین وسائل استعمال کرچکے ہوں اسکے برعکس اگر کوئی شرعی شہادت کے بغیر فقط حساب پر چاند کے نظر آنے کا فیصلہ کردے تو چاہے اسکا فیصلہ بالکل حقیقت کے مطابق ہو یعنی چاند اس دن نظر آسکتا ہو تب بھی یہ فیصلہ شرعی طور پر نافذ نہیں کیا جاسکتا جبتک کہ اسکی تصدیق شرعی شہادت نہ کرے لہذا شرعی شہادت کے بغیر فقط حساب پر چاند کی تاریخ کا فیصلہ کرنے والے تمام لوگ گنہگار ہوں گے ۔ یہ حضرات اپنے اجلاسوں میں ظاہر فرماتے رہے ہیں کہ عبادات تو رویت پر ہوں گی اور قمری ہجری کیلنڈر صرف انتظامی امور کیلئے استعمال کیا جائے گا ۔یہاں تک تو بات ٹھیک تھی لیکن خطرہ اس وقت شروع ہوا کہ ان حضرات نے یہ عندیہ ظاہر فرمایا کہ چاند کا دیکھنا اس وقت تک جاری رکھا جائے جب تک کوئی حساب کا قابل اعتبار معیار طے نہیں پا جاتا ۔ بظاہر یہ بات بالکل بے ضرر لگتی ہے لیکن دیکھا جائے تو ان حضرات کے نزدیک ایسا قابل اعتبار معیار آئندہ کسی وقت حاصل کرنا ممکن ہے جبکہ حقیقت اسکے بالکل برعکس ہے کیونکہ کسی دن چاند کے نظر آنے کی تمام شرائط پورے بھی ہوں لیکن اس کے سامنے بادل آجائیں تو چاند نظر نہیں آئے گا اس لئے حساب کی بنیاد پر شریعت کے مطابق چاند کے نظر آنے کا فیصلہ کرنا ناممکن ہے اس سے پتہ چلا کہ قمری ہجری کیلنڈر کا ایک مہینے سے زیادہ مستقبل کیلئے استعمال خطرے سے خالی نہیں ۔ احقر کا اس سے ہرگز یہ مطلب نہیں کہ رویت



ہلال میں جدید سائنس کا استعمال نہیں ہوسکتا ۔ اس موضوع پر احقر نے ایک مقالہ " رویت ہلال اور جدید سائنسی تحقیقات " لکھا ہے اس سے احقر کا اس بارے میں نقطہ نظر معلوم کیا جا سکتا ہے ۔ اس مقالے میں یہ واضح کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ چاند کے دیکھنے میں اور اسکے بارے میں شہادت کو پرکھنے نیز مطالع کی تعین میں سائنس کیا خدمت کرسکتی ہے ۔

مستقبل کے کاموں کیلئے اور ان عبادات کے اوقات کے تعین کے لئے جنکا دارومدار فلکی حسابات پر ہو شمسی کیلنڈر ہی کا استعمال کیا جاسکتا ہے ۔ اسکا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ نمازوں کے اوقات اور سحری اور افطاری کے اوقات کے نقشے جن حضرات نے بنائے ہیں جن میں علماء کرام بھی شامل ہیں انھوں نے ان کے لئے صرف وہی کیلنڈر استعمال کئے ہیں جو شمسی تھے مثلاً موجودہ عیسوی کیلنڈر اور بکرمی شمسی کیلنڈر وغیرہ کیونکہ شمسی کیلنڈر کا تعلق سورج کے گرد زمین کی حرکت سے ہے اور اس میں کوئی شرعی قباحت بھی نہیں ہے ۔ حضرت مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ علیہ نے اپنی تفسیر " معارف القرآن " میں اس پر کافی بحث کی ہے ۔ جس شمسی کیلنڈر میں زمین کی سورج کے گرد حرکت کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہو تو اس کا جو دن جس موسم میں آئے گا ہمیشہ اسی موسم میں آئے گا اور اگر ایسا نہں ہے تو موسم کے تعین میں فرق پڑ سکتا ہے اور اسی پر نمازوں کے اوقات بھی قیاس کئے جاسکتے ہیں ۔ جب یہ بات ثابت ہوگئی کہ شمسی تقویم کی یہ افادیت ہے کہ اسکو ماضی حال اور مستقبل تینوں کیلئے استعمال کیا جاسکتا ہے نیز نمازوں سحری اور افطاری کے اوقات کے حسابات کیلئے بھی اور عبادات کے علاوہ تمام انتظامی امور کیلئے اسکا استعمال مفید ہوسکتا ہے تو امت مسلمہ اگر اپنے تشخص کیلئے اپنا شمسی ہجری کیلنڈر وضع کرے اور قمری مہینوں کا صرف مشاہدے پر فیصلہ کرے تو اس میں کوئی قباحت نہیں ہوگی اسطرح عبادات کیلئے تو بالکل شریعت کے مطابق مشاہدات پر فیصلہ ہوگا اور بقیہ انتظامی امور مجوزہ شمسی کیلنڈر کے مطابق طے پائیں گی ۔ امت مسلمہ کا اپنا شمسی کیلنڈر نہ ہونے کی وجہ سے مندرجہ بالا مقاصد کے حصول کیلئے علماء کرام اور مسلمان ماہرین فلکیات اغیار کے بنائے ہوئے کیلنڈروں کے استعمال پر مجبور تھے ۔ احقر نے جب حضرت مولانا عبدالرشید نعمانی صاحب کا مقالہ پڑھا تو سر شرم سے جھک گیا اور اسی وقت سے ایک اسلامی شمسی کیلنڈر کی تیاری کیلئے علمائے کرام سے مشورے شروع کردئے ۔ حضرت مفتی مختار الدین

شاہ صاحب مدظلہ کے جذبات تو انکی تقریظ سے ظاہر ہیں۔ انٹر نیشنل اسلامک مشن کے سربراہ حضرت مولانا عبدالحفیظ مکی صاحب نے بھی مفید مشوروں سے نوازا اور اسکو مفید کوشش ٹھہرایا۔

الحمدللہ علماء کرام کی سرپرستی کی برکت سے جلد ہی اس کی ایک ہیئت سامنے آگئی جسکو اس مقالے میں علماء کرام اور ماہرین فن کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں۔ امید کرتا ہوں کہ علماء کرام اور ماہرین فلکیات اس کام کے بارے میں رہنمائی فرمانے سے دریغ نہیں فرمائیں گے۔ اللہ تعالیٰ اس سارے کام کو فقط اپنی رضا کیلئے قبول فرمائے اور ہمیں اپنے دین متین کیلئے دن رات کام کرنے کی قبولیت کے ساتھ توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

مجوزہ شمسی کیلنڈر میں بھی مہینوں کی تعداد بارہ ہوگی۔ ان کے نمبر، ناموں اور ان میں دنوں کی تعداد کیلئے مندرجہ ذیل جدول ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| 1 | حراء | 30 |
| 2 | معراج | 30 |
| 3 | ثور | 30 |
| 4 | قبا | 30 |
| 5 | بدر | 30 |
| 6 | احد | 30 |
| 7 | احزاب | 31 |
| 8 | رضوان | 31 |
| 9 | خیبر | 31 |
| 10 | فتح | 31 |
| 11 | حنین | 31 |
| 12 | تبوک | 30 |

موجودہ ہجری کیلنڈر کو قمری ہجری کیلنڈر کہنا زیادہ مناسب ہوگا جبکہ مجوزہ اسلامی ہجری کیلنڈر کو شمسی ھجری کیلنڈر کہا جائے گا کیونکہ اسکی ابتداء آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قبا میں داخلے کے دن یعنی پیر آٹھ ربیع الاول سے کی گئی ہے اور یہی وہ واقعہ ہے جس کے بعد اسلام تمام ادیان پر غالب ہوا۔ اس دن سورج اپنے مرکزی خط یعنی خط استوا کی طرف بڑھ رہا تھا جہاں سے پورے عالم پر آفتاب کی روشنی یکساں انداز سے پڑ رہی ہوتی ہے اور ادھر آفتاب ھدایت اپنے اس مستقر تک جسکا اس وقت تو نام یثرب تھا لیکن جسکو بہت جلد اس زمین پر ہدایت کے آخری نظام کا مرکزی مقام بننا تھا اور اسکو بہت جلد مدینۃ النبی کہلوانا منظور تھا، پہنچ رہے تھے۔ ان تکوینی قران السعدین لمحات کے یادگار بنانے کو ہر مسلمان کا دل چاہتا ہوگا اسلیئے ہر مورخ نے اس تاریخ کو خصوصیت کے ساتھ نوٹ کرنے کی کوشش کی ہے۔ بقول علامہ شبلی نعمانی:

"قبا میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا داخلہ اسلام کے دور خاص کی ابتدا ہے۔ اس لیئے مورخین نے اس 35



تاریخ کو زیادہ اہتمام کے ساتھ محفوظ رکھا ہے۔ اکثر مورخین کا اتفاق ہے کہ یہ آٹھ ربیع الاول 13 نبوی بمطابق 20 ستمبر 622 عیسوی تھی۔" (جدید عیسوی تقویم کے مطابق یہ تاریخ 23 ستمبر بنتی ہے)

اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس یادگار تقویم کی ابتدا اسی یادگار دن سے ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اسکو مسلمانوں کے قلوب کو اپنے مرکز پر جمع کرنے کا ذریعہ بھی بنائے۔ آمین۔ یا الہ العلمین۔

اس تقویم میں عام طور پر آخری مہینہ تبوک 30 دن کا لیکن خاص سال (Leap Year) میں 31 دن کا ہوگا۔ خاص سال سے مراد وہ سال ہے جو 4 پر پورا پورا تقسیم ہوسکے۔ جو سال 4 پر پورا پورا تقسیم ہوسکے لیکن اسکے ساتھ ہی وہ 100 پر بھی تقسیم ہوسکے خاص سال شمار نہیں ہوگا لیکن یہی سال اگر 400 پر بھی تقسیم ہوتا ہو تو اسے البتہ خاص سال ہی شمار کیا جائے گا۔ یہ سب اہتمام اسلئے ہے کہ زمین سورج کے گرد 365.24219878 دن میں ایک چکر پورا کرتی ہے اور اس کسر کو پورا کرنے کیلئے باقاعدہ وقفوں کے ساتھ خاص سال کا لانا ضروری ہے۔ ورنہ ہر سال کسی معین دن سورج ایک جگہ پر نہیں ہوگا جس سے موسموں اور اوقات صلوٰۃ وغیرہ میں فرق پڑ جائے گا خاص سال میں 366 دن ہوں گے یعنی عام سالوں سے ایک دن زیادہ۔ اسکے لئے خاص سال میں تبوک کا مہینہ 31 دن کا شمار ہوگا۔ چونکہ تبوک آخری مہینہ ہے اسلئے اس میں اضافے سے بقیہ سال متاثر نہیں ہوگا بخلاف موجودہ عیسوی کیلنڈر کے کہ جس میں اضافہ فروری میں کیا جاتا ہے جس سے سال کے اگلے دس مہینے متاثر ہو جاتے ہیں۔ مہینوں کے نام ایسے رکھے گئے ہیں جس سے اسلامی تاریخ اور ثقافت کا اظہار ہو اور اس کیلئے اصول یہ رکھا گیا ہے کہ جو واقعہ تاریخ میں ترتیب کے لحاظ سے پہلے آتا ہو اسکو مہینوں کے ترتیب میں بھی پہلے لایا جائے۔ واقعات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مبارک زندگی سے لئے گئے ہیں۔ مثلاً پہلے مہینے کا نام حرا اس لئے رکھا گیا کہ یہیں پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نبوت عطا فرمائی گئی تھی اور معراج کے واقعے کی اہمیت سے کون انکار کر سکتا ہے۔ اس طرح تیسرے مہینے کا نام ثور ہے اور یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ھجرت مبارک کی مناسبت سے ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس ھجرت کی ابتدا یہاں سے فرمائی تھی۔ بقیہ مہینوں کے نام بھی ہجرت کے بعد کے مشہور واقعات کی ترتیب کے مطابق ہیں۔

کیلنڈر کی تیاری کیلئے کمپیوٹر پروگرام تیار ہو چکا ہے اسکے ذریعے گزشتہ تاریخوں کو جن کو 35

عیسوی کیلنڈر کے مطابق کتابوں میں لکھا گیا ہے، مجوزہ شمسی ہجری کیلنڈر میں بدلنا تو بالکل آسان ہے البتہ آئندہ کیلئے تاریخوں کو اس کے مطابق کرنے کیلئے حکومت کے بھرپور تعاون کی ضرورت ہے ۔ راقم حکومت پاکستان اور تمام ممالک اسلامیہ سے پر زور اپیل کرتا ہے کہ اس کیلنڈر کے استعمال پر ہمدردانہ غور کیا جائے اور علمائے کرام سے مشورہ کرنے کے بعد اسکے نفاذ کا بندوبست کیا جائے ۔ نمونے کے طور پر رواں سال یعنی 1373 کے شمسی ہجری کے آخری مہینے "تبوک" کی تاریخیں دی جاتی ہیں ۔ اس میں شمسی ھجری تاریخیں اردو کے ہندسوں میں اور عیسوی تاریخیں مروجہ انگریزی ہندسوں میں ہیں ۔ یہ صرف تعارف کیلئے ہے ۔ جبتک شمسی ھجری سال کا مکمل تعارف نہ ہو چکا ہو تو عیسوی تاریخ ساتھ مجبوراً دینی پڑے گی ۔ اس مقصد کو پورا کرنے کیلئے آٹھ ایسے جدول تیار کئے گئے ہیں جنکے ذریعے تمام عیسوی تاریخوں کو شمسی ہجری تاریخوں میں تبدیل کیا جاسکے گا ۔ ان جدولوں کو شمسی ہجری تقویم کے حتمی شکل کے بعد حتمی شکل دی جائے گی ۔

اس کیلنڈر میں دنوں کیلئے عربی نام منتخب کیئے گئے ہیں کیونکہ مروجہ اردو ناموں میں اکثر نام مشرکانہ ہیں جسکی طرف ملک کے مقتدر علمائے کرام نے راقم کی توجہ مبذول فرمائی تھی جسکے لیئے ادارہ ان علمائے کرام کا خصوصی طور پر ممنون ہے ۔

مساجد میں جو نمازوں کے اوقات کے نقشے آویزاں کئے جاتے ہیں انکو بھی مجوزہ شمسی کیلنڈر کے مطابق تیار کرنے کا کمپیوٹر پروگرام تیار کیا گیا ہے ۔

جبتک اس کیلنڈر کو حکومت کی سرپرستی حاصل نہیں ہوتی تو اس کیلنڈر کو عوام میں متعارف کرنے کی ذمہ داری بھی ہمارے اوپر ہے ۔ اسکے لئے ایک لیگل سائز کاغذ پر سو سالہ شمسی کیلنڈر کا نقشہ تیار کیا گیا ہے ۔ اس نقشے کے ذریعے اس شمسی کیلنڈر کے 1373 سے 1473 تک کے کسی سال میں کسی بھی تاریخ کیلئے دن معلوم کیا جاسکتا ہے ۔ اسکا طریقہ بہت سادہ اور نقشے کے اوپر دیا ہوا ہے ۔ دوسرے لیگل سائز کے کاغذ پر 1994 سے 2021 تک کے کسی بھی سال کے کسی بھی تاریخ کو مجوزہ شمسی تاریخوں میں بدلنے کا نقشہ دیا ہوا ہے ۔ جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا ہے کہ مجوزہ شمسی کیلنڈر کا عیسوی کیلنڈر کے ذریعے تعارف محض مجبوری کے تحت کیا جارہا ہے اور امت مسلمہ سے اپنے اسلامی تشخص کی حفاظت کیلئے امید ہے کہ وہ جلد از جلد اس کیلنڈر کو عام کردیں گے کہ پھر اسکا



تعارف کسی اور کیلنڈر کے ذریعے کرنے کی ان شاء اللہ ضرورت نہیں پڑے گی۔

تحدث بالنعمت کے طور پر راقم عرض کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ان شاء اللہ اس کیلنڈر کے ساتھ کچھ خصوصی معاملہ ہے ۔ جس وقت اس کیلنڈر کے مطابق نمازوں کے اوقات کا نقشہ بنانے کیلئے کمپیوٹر پروگرام بنایا گیا تو اس کے لئے بھی امکان خطا کا پروگرام تیار کیا گیا ۔ اس پروگرام کو چلانے سے پتہ چلا کہ اس کیلنڈر کے مطابق نمازوں کے اوقات کے نقشوں میں خطا کا امکان عیسوی کیلنڈر کے مطابق نقشوں کے مقابلے میں کم ہے نیز عیسوی کیلنڈر میں بہترین سال ( وہ سال جس کے نمازوں کے اوقات کا فرق دوسرے سال کے اوقات سے کم سے کم فرق رکھتا ہو ) 2022 ہے جو کہ ظاہر ہے کافی بعد میں آئے گا اور پتہ نہیں استعمال ہو گا بھی یا نہیں لیکن مجوزہ شمسی کیلنڈر کے مطابق تیار کردہ نقشوں کیلئے بہترین سال 1374 ہے جو کہ اگلے سال ہی آرہا ہے اور ایسا ہونا بھی چاہیئے کہ پہلے کم خطا اور پھر بتدریج زیادہ خطا کے طرف بڑھنا عین قدرتی امر ہے ۔ اسکے علاوہ صد سالہ تقویم کی تیاری کا نقشہ بھی مجوزہ کیلنڈر کیلئے زیادہ سادہ، مختصر اور آسان ہے ۔ ان تمام کی وجوہات زیادہ تر فنی ہیں جنکی تفصیل کا یہ موقعہ نہیں البتہ اتنا کہنا شاید اہل فن کیلئے کافی ہو کہ لیپ سال کے اضافی دن کیلئے اس میں جگہ بہتر منتخب کی گئی ہے جسکے یہ فنی برکات ظاہر ہورہے ہیں ۔

ایک کام بغیر کسی محنت کے فوراً کیا جاسکتا ہے کہ اس کیلنڈر کو فوری طور پر بکرمی کیلنڈر کا متبادل تسلیم کیا جائے کیونکہ اسکو حکومت کی سرپرستی حاصل نہیں نیز ہمارے دفتروں اور تنخواہوں وغیرہ کا انتظام اس سے متعلق نہیں ہے اور اگر عوام اسکی جگہ اس مجوزہ کیلنڈر کا استعمال شروع کردیں تو انکا مقصد بھی پورا ہو گا کیونکہ بکرمی کیلنڈر کا اس کیلنڈر کے ساتھ فرق صرف چند ایک دن ہی ہوتا ہے اور اس کیلنڈر کا تعارف بھی ہوجائے گا ۔ ویسے بھی ایک ہندو کیلنڈر کے ساتھ ملت اسلامیہ کی کیا دلچسپی ہو سکتی ہے ۔ اسکے لئے انکو کچھ زیادہ محنت کرنے کی ضرورت نہیں پڑے گی بس مندرجہ ذیل جدول کے مطابق بکرمی مہینوں کی جگہ متبادل شمسی ہجری مہینوں کو استعمال کریں گے ۔

| | |
|---|---|
| چیت | احزاب |
| بیساکھ | رضوان |

| | |
|---|---|
| جیٹھ | خیبر |
| ہاڑھ | فتح |
| ساون | حنین |
| بھادوں | تبوک |
| حراء | اسوج |
| معراج | کاتک |
| ھجرۃ | مگھر |
| قباء | پوہ |
| بدر | ماگھ |
| احد | پھاگن |

ان بکرمی مہینوں کو لوگ صرف موسم کیلئے یاد رکھتے ہیں مثلاً فصلوں کی کٹائی کا بیساکھ کے ذریعے یاد رکھنا، ساون میں بارشوں کا ہونا، پوہ میں سخت سردی کا پڑنا اور پھاگن میں تیز ہواؤں کا چلنا وغیرہ۔ ان سب کیلئے بالترتیب احزاب، حنین، قباء اور احد کے نام بھی لئے جاسکتے ہیں۔ اس مقصد کیلئے کاروباری اور بالخصوص سٹیشنری کے کاروبار کرنے والوں سے درخواست ہے کہ وہ بکرمی کیلنڈر کی تاریخوں کے بجائے اب مجوزہ شمسی کیلنڈر کی تاریخیں چھاپ دیا کریں ان شاء اللہ انکو اسکا اجر ملے گا۔ اسطرح جن حضرات کی گھڑیوں پر تاریخ بھی دئے ہوتے ہیں ان سے بھی التماس ہے کہ وہ اپنی گھڑیوں پر ان تاریخوں کو لائیں۔ الحمد للہ کئی علمائے کرام نے دینی غیرت کے پیش نظر احقر کے درخواست سے پہلے اس پر عمل شروع کیا ہے فللہ الحمد

علمائے کرام سے درخواست ہے کہ وہ اپنی مساجد میں مجوزہ شمسی کیلنڈر کے مطابق نمازوں کے اوقات کے نقشے آویزاں فرمائیں۔ مذکورہ بالا دو نقشوں کے ذریعے مجوزہ شمسی کیلنڈر کی تاریخ معلوم کرنا صرف دو سیکنڈ کا کام ہے جسکو سیکھا جا سکتا ہے۔ مجوزہ شمسی ھجری سال کے مہینوں کے نام مفتیان کرام اور علماء کرام کے مشورے سے کافی سوچ و بچار کے بعد رکھے گئے ہیں تاہم یہ چونکہ پوری ملت کی امانت ہے اسلئے اس سلسلے میں مشورے جاری ہیں۔ اگر مشوروں کے نتیجے میں کوئی زیادہ بہتر تجویز آئی تو اسکا اعلان کیا جائے گا۔ ادارے کا پروگرام ہے کہ اسکو 23 ستمبر 1995 سے پہلے



حتمی شکل دے دیں کیونکہ اسکے بعد دوسرا سال 1374 شروع ہوگا تاکہ اسکے لئے کیلنڈروں کو چھاپنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئے۔ نیز اس کے بعد نمازوں کے اوقات کے جدید نقشوں کو بھی مجوزہ ناموں کے ساتھ عوام کے سامنے پیش کیا جائے گا۔ اس سلسلے میں ادارہ تحقیقات فلکیہ اسلامیہ انشاء اللہ عالمی سطح پر تعارفی پروگرام شروع کرے گا۔ تمام اہل درد اور اہل ذوق حضرات سے اپیل کی جاتی ہے کہ اس میں تعاون فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ کرے کہ امت مسلمہ جلد بیدار ہو اور اپنی ثقافت اپنے اطوار اور اپنے شعار سے وفا کرنا پھر سے سیکھ لے تاکہ جو مرعوبیت اغیار نے ہمارے ذہنوں میں مختلف طریقوں سے ڈالی ہے وہ نکل جائے اور ہم پھر سے آزاد ذہن کے ساتھ زندہ رہنا سیکھ لیں۔ آیئے ہم آج عہد کرلیں کہ ہم اغیار کی ذہنی غلامی سے آزادی حاصل کریں گے اور آج سے ہم صرف اللہ تعالیٰ کی غلامی پر فخر کریں گے۔ مخلوق کی غلامی کا طوق اب ہمارے گلے میں نہیں رہے گا۔ ہمارا نصب العین اب صرف اللہ تعالیٰ کی بندگی ہوگی صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی بندگی۔ بقول مولانا محمد علی جوہرؔ

ہوجائے اگر ساری خدائی بھی مخالف     کافی ہے اگر ایک خدا میرے لئے ہے
یہ بندہ دوعالم سے خفا میرے لئے ہے     توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہہ دے

وما علینا الا البلاغ

تبوک     اگست/ستمبر

| سبت | احد | اثنین | ثلاثاء | اربعاء | خمیس | جمعہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | ۱ | ۲ |
| | | | | | 17 | 18 |
| ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | 1 |
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |

# رویت ھلال سے متعلق تین سوال اور ان کے جواب

کیا عربی مہینوں کا آغاز فلکیاتی حساب کے ذریعے ہو سکتا ہے ؟

کیا شہادت کو پرکھنے میں درایت کا استعمال ہوسکتاہے ؟

کیا اختلاف مطالع کا اعتبار کیا جا سکتا ہے ؟

یہ وہ تین سوالات ہیں جن کی راقم نے اپنے مقالہ " جدید سائنسی تحقیقات اور رویت ہلال کیلئیے ان کا استعمال " میں جواب دینے کی کوشش کی تھی لیکن وہ جوابات زیادہ تر فنی تھے اور ان کی فقہی جوابات دینے کی الگ ضرورت ہے ۔ راقم چونکہ عالم نہیں ہے اسلیئے اس پر لکھنے میں پس و پیش کر رہا تھا ۔ اس دوران کئی کتابیں پڑھنے کا موقعہ ملا جن میں مولانا ثمیر الدین قاسمی صاحب برنلے کی " رویت ھلال علم فلکیات کی روشنی میں " بھی تھی ۔ اس کتاب میں خصوصی طور پر سعودی عرب کی رویت کو موضوع بنایا گیا ہے اور اس ضمن میں علمائے کرام کے خدشات اور ان کی اس معاملے میں بے اطمینانی کا ذکر بھی کیا گیا ہے ۔ اس کتاب سے معلوم ہوا کہ مندرجہ بالا پہلے اور آخری سوال کا جواب علامہ الشیخ احمد محمد الشاکر المصری نے اپنے ایک مقالے میں دیا ہے ( 2 ) ۔ اور اسکو اب ادارہ " صراط مستقیم " برطانیہ شائع کر رہا ہے ۔ اس مقالے میں موصوف نے بالکل واضح انداز میں لکھا ہے کہ عربی مہینوں کا آغاز فلکیاتی حساب کے ذریعے ہوسکتا ہے ۔ اس ضمن میں انہوں نے دو احادیث شریفہ کا ذکر کیا ہے جن میں ایک بخاری شریف کی مشہور حدیث شریف ہے کہ " چاند دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند دیکھ کر روزہ افطار کرو اور اگر بادل ہوں تو شعبان کے تیس دن پورے کرلو " اور دوسری یہ کہ " تم ھلال کو دیکھنے تک روزہ نہ رکھو اور اسکو دیکھے بغیر افطار نہ کرو اور اگر بادل چھا جائے تو اس کا اندازہ کرلو " ۔ موصوف نے اول الذکر حدیث شریف کو علم فلکیات سے ناواقف اور آخر الذکر حدیث شریف کو علم فلکیات جاننے والوں کیلئیے سند مانا ہے ۔ مولانا قاسمی صاحب موصوف کی اس دلیل کو نہیں مانتے اور اسی آخر الذکر حدیث شریف کی مسلم شریف والی روایت میں جو اضافہ ہے " تیس دن کا حساب کرلو " سے یہ ثابت فرماتے ہیں کہ اصل میں یہاں 41



اندازہ سے مراد 30 دن پورے کرنا ہیں نہ کہ چاند کے فلکیاتی حسابات میں اپنے کو الجھایا جائے ۔ قاسمی صاحب مسلم شریف کی مزید چار اور بخاری شریف کی ایک اور حدیث شریف سے اپنے اس استدلال کو مزید قوی فرماتے ہیں کہ نقلی طور پر علامہ شاکر صاحب کی رائے صحیح نہیں ہے ۔ علامہ شاکر صاحب نے السبکی کو اپنا ہم نوا بتایا ہے لیکن مقالہ کو غور سے پڑھنے کے بعد یہ پتہ چلتا ہے کہ ایسا نہیں ہے بلکہ علامہ تقی الدین السبکیؒ صرف اتنا فرماتے ہیں کہ اگر کوئی چاند کی رویت کی شہادت دے تو اگر فلکیاتی حساب قطعیت کے ساتھ بتائے کہ اس دن چاند افق پر موجود نہیں ہے تو اسکو تسلیم نہ کیا جائے اور یہ اس مقالے کے دوسرے سوال کا جواب ہے پہلے کا نہیں جسکا جواب موصوف دے رہے ہیں ۔ مولانا محمد برھان الدین سنبھلی صاحب مدظلہ نے اپنی تصنیف " رویت ھلال کا مسئلہ عصر حاضر کے وسائل اور ترقیات کی روشنی میں " ایک باب " رویت کے بارے شریعت کی روح کیا ہے " کواس سوال کے جواب کیلئے مختص فرمایا ہے ( 3) ۔ کسی نے اسکی تفصیل دیکھنا ہو تو وہ اسکا مطالعہ کرسکتاہے ۔ انہوں نے مجرد حساب سے اسلامی مہینوں کے ابتدا کے تصور کو انتہائی مدلل انداز سے رد فرمایا ہے اسلیئے راقم کو اس پر مزید کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں ۔ راقم کے نزدیک حضرت کے مقالے کا لب لباب یہ ہے ۔

1 - آلات اور فنی چیزوں پر احکام کا دار و مدار نہیں ۔

2 - چاند کے محض افق پر موجود ہونے سے قمری مہینے سے متعلق امور وابستہ نہیں ۔

3 - اگر چاند افق پر موجود ہو لیکن نظر نہ آئے تو تیس دن پورے کئے جائیں ۔

4 - حساب سے یہ مدد لی جا سکتی ہے کہ کسی دن چاند کا نظر آنا ممکن ہے یا نہیں ؟

5 - اگر کسی دن کیلئے حساب قطعیت کے ساتھ بتائے کہ چاند نظر نہیں آسکتا اس دن اگر کوئی چاند دیکھنے کی گواہی دے تو اگر گواہی دینے والا ثقہ ہے تو اسکو غلط فہمی پر محمول کیا جائے ورنہ غلط بیانی پر ۔

دوسرے سوال کے جواب کیلئے بھی ہمیں ان بزرگوں کی کتابوں کے مطالعہ سے فائدہ ہوگا ۔ اس پر سوچنے سے پہلے ہمیں یہ اچھی طرح تسلیم کرنا ہوگا کہ اسلام دین فطرت ہے اور اس میں فطرت کے خلاف کوئی چیز نہیں کیونکہ فطرت کے خالق بھی وہی خلاق عظیم ہے جس نے اپنے خلیفہ فی الارض انسان کیلئے شریعت کا نظام بھیجا ہے ۔ سائنس اپنی طرف سے کوئی چیز پیدا نہیں کر سکتی بلکہ اللہ تعالی کی پیدا کردہ اشیاء کے خواص معلوم کرکے ان سے کام لیتی ہے ۔ موجودہ سائنسی

تحقیقات اور حسابات سے شریعت کی خدمت اگر لینی ہو تو کوئی بھی اس سے انکار نہیں کرتا۔ آخر کون ہے جو لوگوں کو ہوائی جہاز میں حج پر جانے سے روکتا ہو یا پمپ کے ذریعے نکالے گئے پانی سے وضو سے روک رہا ہو۔ اسی طریقہ سے اگر اصل معیار چاند کی رویت بصری کو برقرار رکھا جائے تو فلکیاتی حسابات کے ذریعے چاند کے مقام کا تعین وغیرہ کیا جاسکتا ہے اور اسکے ذریعے رویت کی شہادت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ رویت ہوئی بھی ہے یا نہیں؟

اس پر تحقیق کرنے کے دوران احقر کو ایک دن حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب " الانتباهات المفيده فى الاشتباهات الجديده " پڑھنے کا موقع ملا اس میں روایت اور درایت پر بحث کے موقع پر اس موضوع پر مختصر لیکن انتہائی جامع کلام کیا گیا ہے قارئین کی دلچسپی کی خاطر اسکو سادہ زبان میں نقل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ حضرت فرماتے ہیں کہ نقلی اور عقلی دلائل میں تعارض کی چار صورتیں ہو سکتی ہیں۔

1 - نقلی دلیل اور عقلی دلیل دونوں قطعی ہوں۔ ان میں تو قیامت تک تعارض ممکن نہیں۔

2 - نقلی دلیل اور عقلی دلیل دونوں ظنی ہوں۔ اس صورت میں نقلی دلیل کو ترجیح دی جائے گی اور عقلی دلیل کی تاویل کی جائے گی۔

3 - نقلی دلیل قطعی ہو اور عقلی دلیل ظنی ہو اس میں نقلی دلیل کو بدرجہ اولی ترجیح حاصل ہوگی۔

4 - نقلی دلیل ظنی ہو اور عقلی دلیل قطعی ہو۔ ایسی صورت میں عقلی دلیل کو ترجیح حاصل ہوگی اور یہی وہ موقعہ ہے جس میں درایت کو روایت پر فوقیت دی جائے گی اور نقلی دلیل کی تاویل کی جائے گی۔

احقر کے نزدیک رویت ہلال کے مسئلے میں مندرجہ بالا اصول فیصلہ کن کردار ادا کر سکتا ہے۔ اگر رویت ہلال کے بحث کو دو حصوں میں تقسیم کیا جائے تو سمجھنا انشاء اللہ زیادہ آسان ہو گا۔ پہلے حصے میں مجرد حساب کا مقابلہ رویت بصری کی شہادت کے ساتھ کیا جا سکتا ہے۔ اس میں تو رویت بصری کو لازماً ترجیح حاصل ہے کیونکہ نص صریح سے یہ ثابت ہے کہ مہینے کی ابتدا اور انتہا کا فیصلہ رویت بصری پر ہوگا ورنہ تیس دن پورے کرنے پڑیں گے جیسا کہ پہلے اسکا ذکر ہو چکا ہے دوسرے حصے میں رویت بصری کے فیصلے میں چاند کی شہادت دینے والے کے دعوے کا مقابلہ حسابی حقائق کے ساتھ کیا جا سکتا ہے۔ یہاں دونوں کا خیال رکھنا ضروری ہو جاتا ہے اور وہ اسطرح



کہ اگر کسی شخص نے یہ کہا کہ اس نے چاند دیکھا ہے اسکا یہ دعویٰ صحیح بھی ہو سکتا ہے اور غلط بھی۔ پس اگر علم ہئیت کی رو سے اس وقت چاند افق پر موجود ہی نہ ہو اور یہ قطعی طور پر ثابت کیا جا سکے تو یہ قطعی عقلی دلیل پیش کی جا سکتی ہے کہ چاند افق پر موجود نہ ہو تو کسی کو نظر نہیں آسکتا چاہے کسی کی نظر کتنی ہی تیز کیوں نہ ہو۔ اس صورت میں شہادت دینے والے کی اس روایت کے مقابلہ میں درایت کو ترجیح حاصل ہوگی دوسری صورت میں اگر چاند افق پر موجود ہو اور عقلی طور پر یہ ثابت کیا جا سکے کہ چاند افق پر موجود ہے تو چاہے اسکا نظر آنا کتنا ہی مشکل کیوں نہ ہو اسکا نظر آنا یا نظر نہ آنا ظنی بن جائے گا۔ اس صورت میں اگر ثقہ شہادتیں چاند کے نظر آنے کی مل جائیں تو ان کا اعتبار کیا جا سکتا ہے کیونکہ جب دونوں ظنی ہوں تو روایت کو درایت پر فوقیت حاصل ہوگی البتہ اس بات کی تحقیق اپنی جگہ ضروری ہوگی کہ چاند دیکھنے میں کہیں دیکھنے والے کو سہو تو نہیں ہوا؟۔ اس صورت میں یہ تحقیق چاند دیکھنے کی شہادت دینے والے کی مخالفت نہیں سمجھنا چاہیئے بلکہ حقیقت میں یہ اسکی مدد ہے کیونکہ جو مخلص ہوگا وہ اس بات کی تحقیق ضروری سمجھے گا کہ کہیں وہ خلاف واقعہ شہادت تو نہیں دے رہا۔ اسکے لئے اس کتاب کے مقالے " شہادت کو پرکھنے کا طریقہ " کا مطالعہ کرنا مفید ہوگا انشاء اللہ۔ تیسری صورت میں چاند افق پر موجود ہو، حسابی طور پر اسکو ثابت کیا جا سکتا ہو لیکن کسی کو بھی نظر نہیں آنا یا چاند کا شہادت دینے والا اپنے دعویٰ قاضی کے سامنے ثابت نہیں کر سکا تو اس وقت چاند نظر نہ آنے کا اعلان کرنا چاہیئے اور موجودہ مہینے کے تیس دن پورے کرنے کے بعد اگلا مہینہ شروع کرنا چاہیئے کیونکہ مہینے کی ابتدا کیلئے شرعی معیار ازروئے حدیث پاک چاند کا نظر آنا ہی ہے، حساب نہیں۔ اسلامک یونیورسٹی کے استاد حضرت مولانا عبداللہ کاکاخیل زید مجدہ نے اس بحث کے ساتھ اتفاق کرتے ہوئے فرمایا کہ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے جو مندرجہ بالا قانون بیان فرمایا ہے اسکا اجراء اس مسئلے میں بھی کیا جا سکتا ہے۔

مولانا ثمیر الدین قاسمی صاحب کی تحقیق (4) اس معاملے میں راقم کے مندرجہ بالا نتائج (Conclusions) سے زیادہ مختلف نہیں ہے البتہ اس بات میں راقم مولانا صاحب کا ہمنوا نہیں ہے کہ امکان رویت کے خود ساختہ معیاروں کو قطعیت کا درجہ دے دیا جائے کیونکہ یہ سارے معیار چاہے جتنے ہی ترقی یافتہ ہوں ظنی ہوتے ہیں اور ظنی کو یقینی نہیں کہا جاسکتا ہے۔ از روئے حساب قطعی بات صرف اتنی ہے کہ ولادت قمر سے پہلے چاند نظر نہیں آسکتا۔ اگر کوئی اس سے پہلے چاند کے

دیکھنے کا دعویٰ کرے تو اسکا دعویٰ یا تو جھوٹا ہے یا غلط فہمی پر مبنی ہے ، لیکن اگر ولادت قمر کے ہوجانے کے بعد کوئی چاند دیکھنے کا دعویٰ کرے تو اسکی بات سننی چاہیئے اور اگر اسکے جوابوں سے قاضی کو اطمینان ہوجائے تو اس کو تسلیم بھی کرنا چاہیئے کیونکہ امکان رویت کے جو اصول بنے ہیں آخر ان شہادتوں ہی سے تو بنے ہیں اگر شہادت صحیح ثابت ہوجائے تو امکان رویت کے اصول کو بہتر کیا جاسکتا ہے نہ کہ موجودہ امکان رویت کی بنیاد پر اسکی شہادت رد کردی جائے ۔ اب سوال یہ ہے کہ کیسے پتہ چلے گا کہ شہادت صحیح ہے تو اسکے لیئے راقم نے مقالہ " شہادت کو پرکھنے کا طریقہ " میں تفصیل سے لکھا ہے اسکا مطالعہ ان شاء اللہ مفید رہے گا ۔ حضرت مولانا سنبھلی مد ظلہ (3) نے بھی اپنی کتاب کے صفحہ 49 پر " امر محال پر شہادت کا حکم " کے عنوان سے جو اپنی تحقیق بیان فرمائی ہے اس میں حضرت نے ولادت قمر سے پہلے کی شہادت کو قطعی محال بتایا ہے اور یہ فرمایا ہے کہ تولید قمر کے تقریباً 17 گھنٹے بعد چاند کا نظر آنا ممکن ہوجاتا ہے ۔ اس سے پہلے چاند کے نظر آنے کو حضرت محال سمجھتے ہیں ۔ یہاں بھی راقم یہی بات عرض کرتا ہے کہ 17 گھنٹے کی جو حد ہے یہ کم از کم محال عقلی نہیں ہے ۔ یہ انتہائی مشکل اور نادر ضرور ہوسکتا ہے لیکن قطعی نہیں اور ظاہر ہے پھر اس پر قطعی کا حکم بھی نہیں لگایا جاسکے گا ۔ فنی طور پر مولانا صاحب کے فرمودہ اصول میں جو واضح کمزوری ہے وہ یہ کہ چاند کا نظر آنا صرف اسکے عمر پر منحصر نہیں اسلیئے ایسے اصول کو قاعدہ کلیہ نہیں بنایا جاسکتا جس میں خود فنی سقم ہو ۔ مزید تفصیل کیلیئے اس کتاب کا مقالہ جدید سائنسی تحقیقات اور رویت ھلال کیلیئے انکا استعمال " مطالعہ کیا جاسکتا ہے ۔ اس دفعہ (1415 ھ) ذی الحج کے چاند کی جو شہادت پاکستان کی رویت ھلال کمیٹی نے تسلیم کی ہے وہ پروفیسر الیاس صاحب کے امکان رویت کے اصول پر فٹ نہیں ہوتی لیکن چونکہ یہ راقم کے نزدیک محال عقلی نہیں تھا اسلیئے بجائے اسکے کہ پروفیسر الیاس صاحب کے قاعدے کے پیش نظر اسکو غلط تسلیم کرکے فی الفور رد کیا جائے ، راقم پروفیسر الیاس صاحب سے درخواست کرے گا کہ وہ پاکستان کے رویت ھلال کمیٹی سے اس چاند کی رویت سے متعلق تمام کوائف طلب فرماکر انکا مطالعہ کریں اور اگر اس رویت سے مطمئن ہوجائیں تو اپنے اصول میں مناسب تبدیلی کریں ۔

ان دو علمائے کرام کے علاوہ متقدمین علمائے کرام ، جن میں امام تقی الدین السبکی زیادہ مشہور ہیں نے محال عقلی کے مقابلے میں شہادت کو رد کرنے پر زور دیا ہے ۔ (6) اس سے یہ بات



اظہر من الشمس ہوجاتی ہے کہ جو شہادت قطعی عقلی دلائل کے ساتھ ٹکرائے گی وہ قابل قبول نہیں ہونی چاہیئے ۔ اگر یہ اصول مان لیا جائے تو امید کی جاسکتی ہے کہ جیسے واقعات سعودی عرب میں ہوچکے ہیں کہ رویت کے بعد سورج گرہن نظر آیا جسکی کچھ تفصیل مولانا قاسمی صاحب (4) نے اپنی کتاب میں دی ہے ، نہیں ہوں گے ۔ سورج گرہن بھی ایک مشاہدہ ہے جسکو لاکھوں لوگ دیکھتے ہیں اور اسکی روایت حد تواتر تک پہنچ جاتی ہے اسلیئے سورج گرہن کے وقت سے پہلے کی شہادت کو قبول کرنا گویا کہ محال عقلی کو قبول کرنا ہے ۔ حضرت مولانا قاسمی صاحب کا یہ نظریہ البتہ ضروری نہیں ہے کہ تسلیم کیا جائے کہ سعودی عرب میں مشاہدہ نہیں کیا جاتا بلکہ 32 سال کا کیلنڈر بنا ہوا ہے اسکے مطابق فیصلے ہوتے ہیں ۔ راقم حضرت کی اس بات سے تو متفق ہے کہ سعودی عرب کی رویت اکثر صحیح نہیں ہوتی لیکن اسکی توجیہ میں ذرا اختلاف کرتا ہے ۔ راقم کے نزدیک ہوتا یوں ہے کہ جامعہ ام القریٰ نے جو تقویم شائع کی ہے اسکو چونکہ سرکاری سرپرستی حاصل ہے اسلئے وہ ہر جگہ سے دستیاب ہے ۔ عوام اسکو چونکہ صحیح سمجھتے ہیں اسلیئے وہ اسکی انتیسویں کو چاند کا مراقبہ شروع کرتے ہیں ۔ اس مراقبے میں انکو غلط فہمی لگ سکتی ہے کہ انہوں نے چاند دیکھا ہے اسلئے وہ شہادت دینے کیلیئے قاضی صاحب کے پاس پہنچ جاتے ہیں (شنید ہے کہ صحیح شہادت پر حکومت کے طرف سے کچھ انعام اور تعریفی سند بھی دی جاتی ہے واللہ اعلم) ۔ وہاں اس سے دو مزکی یعنی اس بات کی گواہی دینے والے کہ گواہی دینے والا ثقہ ہے ، طلب کیئے جاتے ہیں اور وہ انکو پیش کردے تو اسکی گواہی سنی اور اکثر قبول بھی کی جاتی ہے ۔ اب مسئلہ صرف یہ سامنے آیا کہ قاضی صاحب ایسی شہادت لیتے کیوں ہیں جو محال عقلی ہے اور شہادت پر صحیح جرح کیوں نہیں ہوپاتی ۔ اگر یہ دونوں باتیں درست ہو جائیں تو باقی نظام میں انشاء اللہ کوئی غلطی نہیں ہے ۔ اسلیئے راقم یہ گزارش کرتا ہے کہ جس سے بھی ممکن ہو کسی طریقے سے سعودی عرب کے ارباب حل وعقد تک یہ تمام تفصیلات اور شہادت کو پرکھنے کا طریقہ جو راقم نے تجویز کیا ہے پہنچائے ۔ اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ اس میں کوئی خیر کی صورت پیدا ہوجائے ۔ اور مسلمانوں میں روزہ و عید کے معاملے میں جو انتشار پایا جاتا ہے اس میں کچھ کمی ہوجائے ۔

تیسرا سوال انتہائی مشکل سوال ہے، فقہی لحاظ سے بھی اور فنی لحاظ سے بھی۔ اس پر علامہ شاکر صاحب نے اپنے مقالے میں کافی کلام کیا ہے (2) جس میں انہوں نے یہ تجویز دی ہے کہ اختلاف

مطالع کو بالائے طاق رکھ کر مکہ مکرمہ کی رویت پر پوری دنیا کو جمع کیا جائے ۔ بظاہر تو یہ بات بہت شاندار ہے لیکن راقم نے بزرگوں سے سنا ہے کہ بات تب بنتی ہے کہ جذبات پر عقل کو حکمرانی حاصل ہو اور عقل پر شریعت کو ۔ اگر اس اصول میں کوتاہی ہو جائے تو بات بعض اوقات انتہائی طور پر بگڑ جاتی ہے جن حضرات کے نزدیک اختلاف مطالع کا اعتبار ہے علامہ شاکر صاحب ان کے اقوال نقل کرنے کے بعد ان کے دلائل کا جواب دینے کی کوئی ضرورت محسوس نہ کرتے ہوئے ان کے بالکل مخالف نظریہ قائم فرماتے ہیں ۔ اور آخر میں ایسی بات لکھ دی ہے کہ جو راقم کے سمجھ میں ہر گز نہیں آئی ۔ راقم اسکو من و عن نقل کرکے یہ استدعا کرتا ہے کہ اگر کسی کو سمجھ آجائے تو راقم کو مطلع کردے کہ اس سے بھی علم میں کچھ اضافہ ہوگا وہ عبارت یہ ہے ۔

" لیکن میں کہتا ہوں کہ یہ ایک ایسی حقیقت ہے جس کے لئے کسی دلیل کی بھی ضرورت نہیں کہ اسلامی مہینوں کے آغاز میں جغرافیائی اعتبار سے کوئی فرق نہیں پڑتا اگر چہ قمری مطالعہ میں فرق ہی کیوں نہ ہو ،لہذا اگر غروب افتاب کے بعد چاند غروب ہو تو مہینہ شروع ہو جائے گا ۔ رہا عبادت کی بات کہ وہ رویت سے شروع ہوتی ہے تو اسکی علت ہم نے بیان کردیا ہے۔ اس کا تعلق اس علت کے ساتھ ہوگا کہ اگر فلکیاتی حساب سے ناواقف ہوں تو تیس دن پورے کئے جائیں گے ورنہ حساب کیا جائے گا ۔

چند علماء نے اختلاف مطالع کو معتبر قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ ہر شہر والوں کیلئے ان کی رویت ہوگی ۔ وہ اس وقت معقول ہوسکتی ہے جب ہم رویت کے ساتھ اسکا تعلق جوڑے رکھیں ،کیونکہ اس زمانہ کے لحاظ سے یہی چیز ممکن تھی، لیکن اختلاف مطالع کا یہ مطلب نہیں کہ مہینہ کا آغاز بھی مختلف ہوا کرے ، بلکہ اسکا مطلب یہ سمجھ میں آتا ہے کہ خبر علمی اور یقینی طریقے سے پہنچ جائے اور جوں ہی رویت کی اطلاع پہنچے سب کیلئے عمل ضروری ہو جائے گا ۔ اور جو لوگ اختلاف مطالع کو اہمیت نہیں دیتے اور جنہوں نے ایک جگہ کی رویت تمام لوگوں کیلئے کافی قرار دی مہینہ کے آغاز کے لئے ، وہ در اصل مسئلہ کی گہرائی اور حقیقت کا ادراک رکھتے ہیں ،اور یہی بات 47



حقیقت اور صحیح معلوم ہوتی ہے ،ورنہ اگر ہم اختلاف مطالع کے اعتبار سے اسلامی مہینہ کے آغاز کی تاریخوں کو مختلف قرار دیں تو یہ بات علم حساب سے ٹکرائے گی ۔ کیونکہ ہلالی دن تمام زمین پر ایک ہی ہوگا نہ کہ جغرافیائی بنیاد پر اس میں اختلاف ہوگا ۔"

اس میں تضادات ملاحظہ فرمائے جائیں ۔دوسرے پیرے میں رویت کی ضرورت سے اس بنیاد پر انکار کیا جارہا ہے کہ اب لوگ پڑھے لکھے ہیں لیکن اسی پیرا میں فرماتے ہیں " اور جونہی رویت کی اطلاع پہنچے سب کیلئے عمل ضروری ہو جائے گا " فرماتے ہیں کہ " اگر ہم اختلاف مطالع کے اعتبار سے اسلامی مہینہ کے آغاز کی تاریخوں کو مختلف قرار دیں تو یہ بات علم حساب کے ساتھ ٹکرائے گی کیونکہ ہلالی دن تمام زمین پر ایک ہی ہوگا نہ کہ جغرافیائی فاصلہ کی بنیاد پر اس میں اختلاف ہوگا ۔"۔ یہی وہ جگہ ہے کہ جو اس عاجز کو ہرگز سمجھ میں نہیں آئی کیونکہ جو حضرات اختلاف مطالع کا اعتبار کرتے ہیں وہ اس حساب ہی سے تو دلیل پکڑتے ہیں جسکی مشاہدہ سے تصدیق ہوتی ہے ۔ علامہ صاحب نے مقالہ شاید جلدی میں لکھا ہو اور اگر جلدی نہیں ہوئی تو ممکن ہے سہو کتابت ہو لیکن حیرت مترجم اور شائع کنندہ پر ہورہی ہے کہ اس مضمون کو آخر کیا سمجھ کر پورے عالم اسلام کے علماء کا مذاق اڑانے کا ذریعہ بنا رہے ہیں ۔ اگر یہ چند اشکالات مترجمین حضرات تک پہنچ گئے تو راقم کی ان سے گزارش ہے کہ اسکا مفہوم راقم تک پہنچادیا جائے ۔ صحیح بات تو یہ ہے کہ اختلاف مطالع ایک حقیقت ہے جس پر عقل اور نقل دونوں شاہد ہیں اور آجکل کے مخصوص حالات نے اسکو مزید مؤکد بنایا ہے ۔ اس قسم کی چیز میں اگر نقلاً کوئی کمی بھی رہ جائے تو اسکو درایت کے عنوان سے پورا کرلیا جاتا ہے حالانکہ اس کے بارے میں صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین اور تابعین اور حکمائے دین کے تائیدات بھی پائے جاتے ہیں لہذا اختلاف مطالع کی حقیقت سے انکار عقل اور نقل دونوں کا مذاق اڑانا ہے اسلئے متاخرین علماء نے بھی اس مسئلے کو سنجیدگی سے لیا ہے ۔ اسکی تفصیل مولانا سنبھلی مدظلہ کی کتاب میں " اختلاف مطالع کی بحث " میں مطالعہ کی جاسکتی ہے ۔ حضرت نے متقدمین احناف اور شوافع کے بعض علماء کا ذکر کرنے کے بعد اس پر تفصیل سے بحث کی ہے اور ثابت کیا ہے کہ آجکل کے حالات ان حالات سے مختلف تھے جو ان متقدمین حضرات کے وقت میں تھے ۔ موجودہ دور میں اگر معلوم دنیا کا جغرافیہ بڑھ گیا ہے تو دوسری طرف پیغام رسانی کوئی مشکل

